بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ھٰذَا لِسَانٌ عَرَبِیٌّ مُّبِیۡنٌ (16:103)

# عربی گرامر

# قرآن کریم سے



از

ڈاکٹر نور الحسین قاضی شاہ پوری

# فہرست

# دیباچہ

الْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

آپ پوچھ سکتے ہیں کہ پہلے ہی سے عربی صرف و نحو پر بے حساب کتابیں موجود ہیں تو اسی عنوان پر ایک نئی کتاب کی کیا ضرورت پیش آئی؟ یہ بات علماء پر عیاں ہے کہ مروجہ صرف و نحو کی کتابوں سے عربی زبان سیکھنا انتہائی مشکل امر ہے۔ اس لئے اس کتاب میں عربی صرف و نحو کو انوکھے اور آسان انداز میں سکھایا گیا ہے، الحمد للہ۔ اکثر الفاظ اور مثالیں قرآن سے لی گئی ہیں جس سے طالب علم شروع ہی سے قرآن سے قریب رہے گا، ان شاء اللہ۔ آیات کے ترجمہ کے لئے لفظ بہ لفظ ترجمہ معانی القرآن الکریم دیکھیں جس سے قرآنی الفاظ آسانی سے سیکھ سکتے ہیں۔ یہ کتاب ہماری ویب سائٹ www.cris.co.nf کے اردو سیکشن میں مفت میں دستیاب ہے۔ڈاؤنلوڈ کر لیں۔

اس کتاب میں گرامر سے زیادہ عربی زبان سکھانے پر زور دیا گیا ہے اس لئے بہت سی غیر ضروری اصطلاحات کو سرے سے ختم کر دیا گیا ہے اور پیچیدہ مثالوں اور پیچیدہ قواعد اور طرز تحریر سے یک سر پرہیز کیا گیا ہے۔ بچوں کی آسانی کے لئے مروجہ طرز سے ہٹ کر کچھ انوکھے انداز سے عربی زبان سکھانے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس کے لئے ہم نے کئی جگہ مروجہ اصطلاحات و طرز تحریر کو نظر انداز کر دیا ہے، مثلاً اِنَّ کا اسم کہنے کی بجائے ہم نے مبتداء ہی لکھا، حالت رفعی، نصبی و جری کی بجائے حالت

پیشی، زبری وزیری لکھا، فعل کے ابواب کی تفصیل دینے کی بجائے ان کو حفظ کرنے سے تک روک دیا، وغیرہ۔ عربی صرف ونحو میں جو بھی تجدیدی کام آپ اس کتاب میں دیکھیں گے بفضل اللہ ہے۔ یہ بیس سال کے مطالعہ کا نچوڑ ہے۔

اگر مدارس عربیہ، جامعات اور اسلامک اسکولس اس کتاب کو ابتدائی نصاب میں داخل کریں تو اس سے بچو کو عربی سیکھنے اور قرآن کو سمجھنے میں بہت آسانی ہو گی، ان شاءاللہ۔

آخر میں دعاء ہے کہ اللہ اس کتاب کو طالب علم کے لئے فائدہ مند بنائے اور اس کے مرتب اور ان کے اہل اور جو بھی اس کو جس شکل میں بھی پھیلائے ان کے لئے دنیا اور آخرت میں مغفرت، رحمت اور فضل کا ذریعہ بنائے۔ آمین

خادم القرآن والحدیث

ڈاکٹر نور الحسین قاضی حفظہ اللہ

13/12/2017

شاہ پور، ضلع یادگیر

کرناٹک، انڈیا

# مقدمہ

کسی بھی زبان کو سیکھنے کے لئے دو چیزیں سیکھنی ہوتی ہیں:(1) الفاظ[1]اور(2) الفاظ کو ایک ترتیب سے جوڑنا[2]۔کوئی بھی زبان سمجھنے اور بولنے کے لئے ان دونوں پر مہارت ہونا بہت ضروری ہے۔اگران دونوں میں سے کسی ایک حصہ میں بھی کمزور رہیں گے تو زبان پر عبور حاصل نہیں ہوتا ہے۔ زبان الفاظ ہی کا مجموعہ ہوتی ہے اس لئے الفاظ سیکھنے پر زیادہ توجہ دیں۔کسی بھی زبان کو سمجھنے اور اس میں بات کرنے کے لئے کم از کم دوہزار الفاظ کا یاد کرنا ضروری ہے۔عربی میں تمام الفاظ کو تین حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے: (1) اسم،(2) فعل اور(3) حرف۔

کسی بھی چیز، جگہ، جاندار کے نام یا صفت کو اسم کہتے ہیں، مثلاً: محمد،مسجد، قلم، حُسن،خبیث،وغیرہ۔

فعل کہتے ہیں اس لفظ کو جو کسی کام کے ہونے یا کرنے کو بتائے: فَتَحَ(کھولا)، نَصَرَ (مدد کی)، سَمِعَ (سنا)۔

جملہ میں اسم اور فعل کے علاوہ جو الفاظ آتے ہیں ان کو حرف(جمع: حروف) کہتے ہیں۔ یہ الفاظ کے درمیان ربط بنانے یا جملہ میں اسم یا فعل کی مدد کرنے کے لئے آتے ہیں،مثلاً: وَ(اور،حالانکہ)، اَوْ(یا)، فَ (تو)، اِمَّا(یاتو،یاپھر)وغیرہ۔

[1] Vocabulary
[2] Grammar

عربی میں ایک ہی لفظ کئی معانی میں اور کئی طریقے سے استعمال ہوتا ہے، مثلاً مَا کے معانی "کیا، وہ جو، جو کچھ، نہیں"۔ مَنْ کا معنٰی "کون، وہ جو"۔ اسی طرح اِنْ کا معنٰی "اگر"۔ هَلْ کا معنٰی "کیا" ہے۔ لیکن اگر مَا، مَنْ، اِنْ اور هَلْ کے بعد اِلَّا آجائے تو ان چاروں کا معنٰی ہوتا ہے "نہیں"۔ اس لئے جب اس قسم کے الفاظ جملہ میں آئے تو دیکھیں کہ یہ کس معنٰی میں آئے ہیں۔ ان کا بغور مطالعہ کریں۔ مغالطہ میں نہ پڑیں۔

ہم قرآنی عربی گرامر کورس کی شروعات اسم کے مطالعہ سے شروع کرتے ہیں۔

# سبق۔1

## اسم عام

**وَلَدٌ :** کوئی بیٹا، ایک بیٹا۔اس سے مراد کوئی بھی بیٹا، کسی کا بھی بیٹا۔

**قَلَمٌ:** کوئی قلم، ایک قلم۔اس سے مراد کوئی بھی قلم، کسی کا بھی قلم۔

**مَسْجِدٌ:** ایک مسجد، کوئی مسجد۔اس سے مراد کوئی بھی مسجد، کہیں کی بھی مسجد۔

**مَاءٌ:** کسی قسم کا پانی، کچھ پانی۔

کسی شخص، جگہ یا چیز کا ذاتی نام نہ ہو اور اس لفظ کے آخر میں تنوین (دو زیر، دو زبر یا دو پیش) آئے تو سمجھو وہ اسم عام ہے۔ اسم عام سے مراد وہ لفظ جو ایک ہی جنس کے سبھی جانداروں یا چیزوں کے لئے بولا جا سکتا ہو اور اس کا ترجمہ مندرجہ ذیل الفاظ میں سے کسی ایک کو لگا کر کرتے ہیں:

ایک، کوئی، کوئی ایک، کچھ

قرآن کریم میں جہاں کہیں تنوین کے ساتھ الفاظ دیکھیں، ان پر سے سارے حرکات (تنوین، زیر، زبر، پیش، جزم) ہٹا دیں تو زیادہ تر الفاظ آپ کو اردو زبان میں بولے جانے والے ملتے ہیں، مثلاً:

وَلَدٌ، بَشَرٌ، شَيْءٌ، اَجْرٌ، عَظِيْمٌ (بہت بڑا)، عَذَابٌ، اَلِيْمٌ (دردناک)، خَيْرٌ، نَصِيْبٌ (ایک حصہ)، كَاتِبٌ، رَسُوْلٌ، ثَوَابٌ، قَوْمٌ، فَوْجٌ، قَرِيْبٌ، بَعِيْدٌ

(دور)، جَنَّةٌ، نَارٌ (دوزخ)، مُؤْمِنٌ (کوئی ایمان والا)، مُسْلِمٌ، کِتَابٌ، اَوَّلٌ، اٰخِرٌ، بَرٌّ (خشکی)، بَحْرٌ (کوئی سمندر)، جِنٌّ، اِنْسَانٌ، جِسْمٌ، جُمُعَةٌ، صَوْمٌ (ایک روزہ)، صَلٰوةٌ (ایک نماز)، حَجٌّ، زَکٰوةٌ، حِسَابٌ، حَمْدٌ (تعریف)، خَالِصٌ، خَبِیْثٌ، خَوْفٌ، عَذَابٌ، عَبْدٌ (بندہ، غلام)، عَمَلٌ، غُلَامٌ (لڑکا)، غَمٌّ، غَارٌ، فَجْرٌ، فِرَاشٌ، قَادِرٌ (قدرت رکھنے والا)، قَمَرٌ (چاند)، کُرْسِیٌّ، مُلْكٌ، مَشْرِقٌ، مَغْرِبٌ، وَلَدٌ (بیٹا)، هَوَآءٌ (ایک خواہش)، هُدًی، یَوْمٌ (ایک دن)، تَابُوْتٌ، تِجَارَةٌ، ثَمَرٌ (کچھ پھل)، دَارٌ (ایک گھر)، دِیْنٌ، دُنْیَا، ذِکْرٌ، ذِلَّةٌ، زَیْتُوْنٌ، سَلَامٌ، سَبِیْلٌ، سَفَرٌ، شَمْسٌ (سورج)، شَیْطَانٌ، صُبْحٌ، صِرَاطٌ (ایک راستہ)، ضَلَالَةٌ، ضُعْفٌ، طُوفَانٌ، طَعَامٌ (کچھ کھانا)، طِفْلٌ (بچہ)، ظَنٌّ (ایک خیال، گمان)، ظُلْمٌ، لِبَاسٌ، نَبِیٌّ، یَقِیْناً، لَیْلٌ (ایک رات)، نَفْسٌ (کوئی ایک شخص)، عَدُوٌّ (دشمن)۔

یاد رہے انسان کے ذاتی نام پر بھی تنوین آتی ہے، جیسے: بَکْرٌ، زَیْدٌ، وغیرہ، لیکن اردو میں ان کے ساتھ ایک، کوئی، کوئی ایک، کچھ نہیں لگاتے، بلکہ صرف بکر، زید، وغیرہ کہہ کر بلاتے ہیں۔

## مشق

مندرجہ بالا سبھی الفاظ سے حرکات (تنوین، زیر، زبر، پیش، جزم) کو حذف کر کے لکھو۔

# سبق۔2

## اسم خاص ( اَلْ )

اَلْوَلَدُ: بیٹا۔اس سے مراد ایک مخصوص بیٹا۔

اَلْقَلَمُ: قلم۔اس سے مراد ایک مخصوص قلم ہے۔

اَلْمَسْجِدُ: مسجد۔اس سے مراد ایک مخصوص مسجد۔

اَلْمَاءُ: پانی۔اس سے مراد مخصوص پانی ہے۔

اسم عام کے شروع میں " اَلْ " لگادو اور آخر سے تنوین گرادو تو اسم خاص بن جاتا ہے جیسا کہ مندرجہ بالا مثالوں سے واضح ہے۔ معنٰی میں سے (ایک، کوئی، کوئی ایک، کچھ) ہٹا دیتے ہیں۔ اَلْ لگا کر اسم کو ہم کسی شے یا جاندار کے ساتھ خاص کر دیتے ہیں۔ اگر اَلْ والے اسم سے پہلے کوئی لفظ آئے تو اَلْ میں کا الف پڑھا نہیں جاتا، جیسے: وَالْعَصْرِ

اگر اَلْ والے اسم سے پہلے کوئی لفظ آئے جس کے آخر میں جزم ہو تو اس کو زیر سے بدل دیا جاتا ہے، جیسے: اَوْ (یا) کے بعد اَلْمَسْجِدُ آئے تو اس کو اَوِ الْمَسْجِدُ پڑھتے ہیں۔

### اسم عام پر اَلْ لگانے کے چند قواعد

اسم عام کا پہلا حرف حروف شمسی میں سے ہو یعنی: ت، ث، د، ذ، ر، ز، س، ش،

ص، ض، ط، ظ، ل، ن۔ میں سے کوئی ہو اور اس پر اَلْ داخل کریں تو اَلْ میں کا لام پڑھا نہیں جاتا، بلکہ اسم کے پہلے حرف پر تشدید (ّ) لگا دیتے ہیں اور یوں پڑھتے ہیں:

رَسُوْلٌ سے اَلرَّسُوْلُ، ذِکْرٌ سے اَلذِّکْرُ، سَبِیْلٌ سے اَلسَّبِیْلُ، صِرَاطٌ سے اَلصِّرَاطُ وغیرہ۔

اگر حرف شمسی سے شروع ہونے والے اسم پر اَلْ آئے اور اس سے پہلے کوئی لفظ آئے تو اَلْ پڑھا نہیں جاتا، جیسے: اَلصَّلٰوۃُ وَالزَّکٰوۃُ

کسی جگہ یا انسان کا ذاتی نام اسم خاص ہوتا ہے اگرچہ کہ اس پر تنوین ہو جیسے: زَیْدٌ وغیرہ تو اس پر اَلْ نہیں لگاتے۔

نوٹ: قرآن مجید میں موجود اسم خاص پر سے اَلْ نکال دیں اور ان پر سے سارے حرکات (تنوین، زیر، زبر، پیش، جزم) ہٹا دیں تو اکثر الفاظ اردو زبان میں استعمال کئے جانے والے ملتے ہیں۔

مندرجہ ذیل اسماء پر سے اَلْ اور حرکات (زیر، زبر، پیش، جزم) ہٹا دیں تو ان میں سے بہت سے الفاظ اردو میں استعمال ہونے والے ملتے ہیں۔

## قرآن کریم سے مثالیں:

اَلْکِتٰبَ وَ الْحِکْمَةَ وَ التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِیْلَ(48: 3)، اَلْمَلٰٓئِکَةُ ۔ اَلْاَمْرُ۔

الْاُمُوْرُ(2:210)، الْحَیٰوۃُ(2:212)، الرَّسُوْلُ(2:214)، الْقِتَالُ(2:216)، الْفِتْنَۃُ(2:217)، الْکِتٰبُ(2:235)، التَّابُوْتُ(2:248)، الْاَرْضُ (زمین)(2:251)، الرُّشْدُ(2:256)، الطَّاغُوْتُ(2:257)، الْکِبَرُ(بڑھاپا) (2:266)، اَلشَّیْطٰنُ(2:268)، الْجَاھِلُ(2:273)، الْبَیْعُ(2:275)، الْحَقُّ(2:282)، السُّفَھَآءُ(بے وقوف)(2:13)، الْبَرْقُ(بجلی)(2:20)، الْحِجَارَۃُ(پتھر)(2:24)، الْمَآءُ(2:74)، النَّارُ(دوزخ)(2:80)، الْعَذَابُ(2:86)، الدَّارُ۔ الْاٰخِرَۃُ(2:94)، الْیَھُوْدُ(2:113)، الْمَشْرِقُ وَ الْمَغْرِبُ(2:115)، الْمَصِیْرُ(ٹھکانہ)(2:126)، الْمَوْتُ(2:133)، الْعَبْدُ (غلام، بندہ)۔ الْاُنْثٰی(مادہ)(2:178)، الذَّکَرُ(نر)(3:36)، الْبِرُّ(نیکی) (2:189)، الدِّیْنُ(2:193)، اَلْحَجُّ(2:197)، الْعِزَّۃُ۔ الْمِھَادُ(ٹھکانہ) (2:206)، الْاِسْلَامُ۔ الْعِلْمُ(3:19)، الْخَیْرُ(3:26)، التَّوْرٰىۃُ وَالْاِنْجِیْلُ (3:65)، الْقَتْلُ(3:154)، النِّصْفُ(4:11)، الْاِنْسَانُ(4:28)، الصُّلْحُ (4:128)، الْمُؤْمِنُوْنَ۔ الْفٰسِقُوْنَ(3:110)، الْمُجٰھِدُوْنَ(4:95)، الْاَنْھٰرُ۔ اَزْوَاجٌ۔ جَنّٰتٌ(3:15)، الْمَلٰٓئِکَۃُ(3:18)، الْاَیَّامُ(3:140)، کُفَّارٌ(4:18)، النَّصْرُ(3:126)، التَّوْبَۃُ(4:17)

مستثنیٰ: الْمَوْتٰی(مردہ)(2:73)، الرِّبٰوا(سود)(2:275)، النَّصٰرٰی(2:113)،

مشق: سبق۔1 میں دیئے گئے اسم عام کو اَلْ لگا کر اسم خاص بناؤ۔

## سبق۔3

## اسم مؤنث

جو اسم مردوں کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں ان کو اسم مذکر اور جو اسم عورتوں کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں ان کو اسم مؤنث کہا جاتا ہے۔

## ـَــةٌ

بالعموم اسم مؤنث اسم مذکر ہی سے بنتا ہے۔ اسم مذکر کو اسم مؤنث بنانے کے لئے عام طور پر اسم مذکر کے آخر میں " ـَــةٌ " لگاتے ہیں، جیسے:

مُؤْمِنٌ (ایمان والا) سے مُؤْمِنَةٌ (ایمان والی)، مُسْلِمٌ (مسلم مرد) سے مُسْلِمَةٌ (مسلم عورت)، وَالِدٌ (باپ) سے وَالِدَةٌ (ماں)، صَابِرٌ (صبر کرنے والا) سے صَابِرَةٌ (صبر کرنے والی)، مَّعْرُوْفٌ (پہچانا ہوا) سے مَّعْرُوْفَةٌ (پہچانی ہوئی)، خَالٌ (ماموں) سے خَالَةٌ (پھوپھی)، عَمٌّ (چچا) سے عَمَّةٌ (چچی)، طَيِّبٌ (پاکیزہ) سے طَيِّبَةٌ (پاکیزہ)، صِدِّيْقٌ (بہت سچا) سے صِدِّيْقَةٌ (بہت سچی)۔

مستثنٰی الفاظ: خَلِيْفَةٌ، عَلاَّمَةٌ، طَرَفَةٌ ان الفاظ کے آخر میں اگرچہ " ة " ہے، لیکن یہ مردوں کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔

نوٹ: اردو میں " ة " کو "ہ" کی طرح لکھا جاتا ہے: مؤمنہ، والدہ، خالہ وغیرہ۔

## یٰ

اگراسم مذکر اَفْعَلُ کے وزن[3] پر ہو تو اس کا مؤنث فُعْلیٰ کے وزن پر بنتا ہے:

اَکْبَرُ (سب سے بڑا) سے کُبْریٰ (سب سے بڑی)

اَسْفَلُ (سب سے نچلا) سے سُفْلیٰ (سب سے نچلی)

اَوْسَطُ (درمیانہ) سے وُسْطیٰ (درمیانی)

السُّفْلٰی۔ الْعُلْیَا(9:40)

## ـَآءُ

رنگ کے ناموں کی مؤنث کے آخر میں ـَآء کا نشان ہوتا ہے۔

اَصْفَرُ سے صَفْرَآءُ (زرد)، اَبْیَضُ سے بَیْضَآءُ(سفید)

## مؤنث معنوی

1۔ایسے اسماء جو صرف عورتوں کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں:

اُمٌّ: ماں، اُخْتٌ: بہن، بِنْتٌ: بیٹی

2۔ایسے اسماء جو عرب میں مؤنث کے طور پر استعمال کئے جاتے ہیں:

عَیْنٌ(عُیُوْنٌ): آنکھ۔ اُذُنٌ(آذَانٌ): کان۔ سِنٌّ(اَسْنَانٌ): دانت۔ خَدٌّ (خُدُوْدٌ): رخسار، گال۔ اِصْبَعٌ(اَصَابِعُ): انگلی۔ عَضُدٌ(اَعْضَادٌ): بازو۔

[3] وزن سے مراد لفظ کے حرکات (زیر، زبر، پیش، جزم، تنوین) اور حروف زائد (و،ا،ی) میں مطابقت ہونا۔

قَدَمٌ (اَقْدَامٌ): قدم۔ رِجْلٌ(اَرْجُلٌ): پاؤں۔ عَقْبٌ(اَعْقَابٌ): ایڑی۔ فَخِذٌ: ران۔ سَاقٌ: پنڈلی۔ كَفٌّ: ہتھیلی۔ كَبِدٌ: جگر۔ يَدٌ(اَيْدِيْ): ہاتھ۔ نَفْسٌ(اَنْفُسٌ، نُفُوْسٌ): جان، ذات۔ رِيْحٌ(رِيَاحٌ): ہوا۔ اَرْضٌ(اَرْضُوْنَ): زمین۔ نَارٌ: آگ۔ شَمْسٌ: سورج۔ مِلْحٌ: نمک۔ فَرَسٌ: گھوڑا۔ يَمِيْنٌ: دایاں۔ شِمَالٌ: بایاں۔ دَارٌ (دِيَارٌ): گھر۔ فَرْشٌ: بچھونا۔ كَأْسٌ: پیالہ۔ قَوْسٌ: کمان۔ بِئْرٌ(آبَارٌ): کنواں۔ حَرْبٌ(حُرُوْبٌ): لڑائی، جنگ۔ خَمْرٌ(خُمُوْرٌ): شراب۔ فُلْكٌ: کشتی، کشتیاں۔ دِرْعٌ: زرہ۔ سُوْقٌ(اَسْوَاقٌ): بازار۔ جَهَنَّمُ۔ سَعِيْرٌ۔ جَحِيْمٌ۔ سَقَرٌ: دوزخ کے نام

3۔ بعض اسماء ایسے ہیں جو مذکر و مؤنث دونوں طرح استعمال ہوتے ہیں جن میں سے کچھ یہ ہیں:

بَيْتٌ(بُيُوْتٌ): گھر۔ سَمَاءٌ(سَمَاوَاتٌ): آسمان۔ سَبِيْلٌ(سُبُلٌ): راہ۔ طَرِيْقٌ(طُرُقٌ): راستہ۔ لِسَانٌ(اَلْسِنَةٌ): زبان۔ عُنُقٌ(اَعْنَاقٌ): گردن۔ رَحِمٌ(اَرْحَامٌ): بچہ دانی۔ حَالٌ(اَحْوَالٌ): وقت۔

مشق: مندرجہ بالا تمام اسمائے مؤنثہ پر "اَلْ" داخل کریں اور آخر سے تنوین گرادیں۔

# سبق۔4

## اسم کی حالتیں

مندرجہ ذیل مثالوں میں اسم کی آخری حرکت پر غور کرو:

مُسْلِمٌ مُسْلِمٍ مُسْلِمًا

مُسْلِمَةٌ مُسْلِمَةٍ مُسْلِمَةً

اگر شروع میں اَلْ داخل کروگے تو

اَلْمُسْلِمُ اَلْمُسْلِمِ اَلْمُسْلِمَ

اَلْمُسْلِمَةُ اَلْمُسْلِمَةِ اَلْمُسْلِمَةَ

دیکھا! اسم کے آخر میں کبھی پیش ( ُیا ٌ)، کبھی زیر ( ِ یا ٍ) اور کبھی زبر( َ یا ً) آتا ہے۔ یہ تم ان شاء اللہ آگے پڑھوگے کہ کن کن حالات میں اسم کے آخر میں پیش آتا ہے، کن کن حالات میں اسم کے آخر میں زیر آتا ہے اور کن کن حالات میں اسم کے آخر میں زبر آتا ہے۔ یہاں صرف اتنا سمجھ لو اور یاد رکھو کہ جن حالات میں اسم کے آخر میں پیش( ُ یا ٌ )آتا ہے ان کو حالت پیشی کہتے ہیں، جن حالات میں اسم کے آخر میں زیر( ِ یا ٍ)آتا ہے ان کو حالت زیری کہتے ہیں اور جن حالات میں اسم کے آخر میں زبر( َ یا ً)آتا ہے ان کو حالت زبری کہتے ہیں۔

نوٹ: (1) جس اسم کے آخر میں "یٰ" آئے جیسے موسیٰ، عیسیٰ، زکریا، یحییٰ، اولیٰ، اُخریٰ، تقویٰ وغیرہ، وہ ہر حالت میں ویسے ہی رہتے ہیں، یعنی ان کے آخر میں

حالت پیشی، حالت زیری اور حالت زبری میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔

2) قرآن مجید میں آئے اکثر انبیاء و صالحین کے نام کے آخر میں حالت زیری میں بھی زبر ہی آتا ہے۔ انبیاء و صالحین کے نام: اُدم، ابراہیم، اسماعیل، اسحاق، یعقوب، یوسف، داود، سلیمان، ایوب، یونس، ہارون، مریم، وغیرہ۔

3) قرآن مجید میں آئے بہت سے ظالموں کے نام جیسے فِرۡعَوۡنَ وَ هَامٰنَ وَ قَارُوۡنَ ، جالوت، ثمود، وغیرہ کے بھی ناموں کے آخر میں حالت زیری میں زبر ہی آتا ہے۔

ان سب کی مثالیں تم آگے پڑھو گے، ان شاءاللہ۔

## وزن کا بیان

اگر ہم کہیں کہ فلاں لفظ فلاں لفظ کے وزن پر ہے تو اس سے یہ سمجھا جائے وہ لفظ اس لفظ کے حرکات (زیر، زبر، پیش، جزم اور تنوین) اور حروف زائد (ا، و، ی، ۃ) میں پوری پوری مطابقت رکھتا ہے، مثلاً کہا جائے **دُخُوۡلٌ** (داخل ہونا) **فُعُوۡلٌ** کے وزن پر ہے تو دیکھو لفظ **دُخُوۡلٌ** اور لفظ **فُعُوۡلٌ** میں حرکات (زیر، زبر، پیش، جزم اور تنوین) اور حروف زائد (ا، و، ی، ۃ) میں پوری پوری مطابقت ہے۔ اسی طرح **رَحْمَةٌ**، **فَعْلَةٌ** کے وزن پر، **حِكْمَةٌ**، **فِعْلَةٌ** کے وزن پر، **عِبَادَةٌ**، **فِعَالَةٌ** کے وزن پر **فَسَادٌ**، **فَعَالٌ** کے وزن پر، **ذِكْرٰی**، **فِعْلٰی** کے وزن پر اور **فَتْحٌ**، **ضَرْبٌ**، **نَصْرٌ**، **سَمْعٌ**، **حَسْبٌ**، **كَرْمٌ** وغیرہ **فَعْلٌ** کے وزن پر ہیں۔

# سبق۔5

## تثنیہ

جو اسم ایک جاندار یا ایک چیز کے لئے بولا جاتا ہے اس کو اسم واحد کہتے ہیں۔ ایک سے دو بنانے کو تثنیہ کہتے ہیں۔

اسم کو دو جانداروں یا دو چیزوں کے لئے استعمال کرنا ہو تو اسم واحد کی آخری حرکت کو گرا کر حالت پیشی میں ( َانِ ) اور حالت زیری و زبری میں ( َینِ ) لگاتے ہیں:

مُسْلِمٌ (کوئی ایک مسلم مرد) سے مُسْلِمَانِ / مُسْلِمَيْنِ (کوئی دو مسلم مرد)

مُسْلِمَةٌ (کوئی ایک مسلم عورت) سے مُسْلِمَتَانِ / مُسْلِمَتَيْنِ (کوئی دو مسلم عورتیں)

نوٹ: تثنیہ پر تنوین نہیں آتی۔

### قرآن کریم سے مثالیں:

الْوَالِدٰنِ (4 :7)، الْوَالِدَيْنِ (4 :135)، طَآئِفَتٰنِ (49 :9)، الطَّآئِفَتَيْنِ (7: 8)، الْفِئَتٰنِ (8:48)، فِئَتَيْنِ (3:13)، الْاُنْثَيَيْنِ (دو عورتیں) (4:11)، الْاُخْتَيْنِ (4:23)، شَهْرَيْنِ (4:92)، فَرِيْقٰنِ (27:45)، الْفَرِيْقَيْنِ (81: 6)، مِائَتَيْنِ (دو سو)۔ اَلْفَيْنِ (دو ہزار) (8:66)، الْحُسْنَيَيْنِ (دو بھلائیاں) (52: 9)، زَوْجَيْنِ (3: 13)، الزَّوْجَيْنِ (45: 53)، اٰيَتَيْنِ (12: 17)، الْحِزْبَيْنِ (18:12)، الْبَحْرٰنِ (35:12)، الْبَحْرَيْنِ (18:60)، غُلٰمَيْنِ۔

يَتِيمَيْنِ(82: 18)، الصَّدَفَيْنِ(96: 18)، سٰحِرٰنِ(63: 20)، لِبَشَرَيْنِ (47: 23)، رِجْلَيْنِ(دو ٹانگیں)(45: 24)، رَجُلَيْنِ(15: 28)، امْرَاَتَيْنِ (23: 28)، بُرْهَانٰنِ (32: 28)، جَنَّتٰنِ (15: 34)، جَنَّتَيْنِ (16: 34)، الْجَنَّتَيْنِ (54: 55)، يَوْمَيْنِ(9: 41)، الْقَرْيَتَيْنِ(31: 43)، قَوْسَيْنِ(9: 53)، الْمَشْرِقَيْنِ۔ الْمَغْرِبَيْنِ(17: 55)، عَبْدَيْنِ۔ صَالِحَيْنِ (10: 66)، عَيْنَيْنِ(8: 90)، النَّجْدَيْنِ(10: 90)

# سبق۔6

## جمع سالم

عربی میں واحد کی جمع بنانے کے لئے واحد مذکر کے آخر کی حرکت گرا کر حالت پیشی میں (ُوْنَ) اور حالت زیری و زبری میں (ِیْنَ) لگا کر جمع مذکر سالم بنا لیتے ہیں: مُسْلِمٌ (کوئی ایک مسلم مرد) کی جمع مُسْلِمُوْنَ / مُسْلِمِیْنَ (دو سے زیادہ مسلم مرد)

### قرآن کریم سے مثالیں:

اَلْمُؤْمِنُوْنَ (72: 9)، وَ الْمُؤْمِنٰتِ (35: 33) ، الْمُسْلِمِیْنَ، الْمُؤْمِنِیْنَ، الْحٰفِظِیْنَ، الذّٰكِرِیْنَ (35: 33) ، الْمُجٰهِدُوْنَ ، الْمُجٰهِدِیْنَ (95: 4)، النَّبِیّٖنَ (3:21) الصّٰلِحِیْنَ (3:46)، الْمُحْسِنِیْنَ (2:195)، سٰجِدِیْنَ (26:46)، شٰكِرِیْنَ (7:17)، غَآىِٕبِیْنَ (7: 7)، الْمُفْلِحُوْنَ (9: 59)، الْمُهٰجِرِیْنَ (8: 59)، الصّٰدِقُوْنَ (8:59)، الْاَوَّلِیْنَ ، الْاٰخِرِیْنَ (56:49) صٰدِقِیْنَ (2:23) الْمُحْسِنِیْنَ (9:91)، خٰلِدِیْنَ (9:89)، خٰلِدُوْنَ (2:25) الْخٰسِرُوْنَ (27: 2)، الْمُفْسِدِیْنَ (81: 10)، الْمُفْسِدُوْنَ (12: 2)، الْمُجْرِمِیْنَ (84: 7)، الظّٰلِمُوْنَ (229: 2)، الظّٰلِمِیْنَ (140: 3)، الْكٰفِرِیْنَ (250: 2)، الْفٰسِقِیْنَ (2:26)، الْفٰسِقُوْنَ (3:82) الْمُنٰفِقِیْنَ ، الْمُشْرِكِیْنَ (33:73)، بَنِیْنَ (بیٹے) (6:100)

نیز واحد مؤنث کے آخر سے "ةٌ" گرا کر حالت پیشی میں (اتٌ) اور حالت زیری و زبری میں (اتٍ) لگا کر جمع مؤنث سالم بنالیتے ہیں:

مُسْلِمَةٌ (کوئی ایک مسلم عورت) کی جمع مُسْلِمَاتٌ / مُسْلِمَاتٍ (کوئی دو سے زیادہ مسلم عورتیں)۔

اگر اَلْ داخل ہو تو

اَلْمُسْلِمَةُ (مسلم عورت) کی جمع اَلْمُسْلِمَاتُ / اَلْمُسْلِمَاتِ (دو سے زیادہ مسلم عورتیں)۔

## قرآن کریم سے مثالیں:

بَنٰتٍ (6:100)، ثَمَرٰتٍ (41:47)، خَيْرٰتٌ (55:70)، دَرَجٰتٌ (3:163)، الْمُؤْمِنٰتُ (72: 9)، الصَّدَقٰتُ (60: 9)، حَسَنٰتٍ (70: 25)، الْحَسَنٰتِ (114: 11)، الْمُسْلِمٰتِ ۔ الْمُؤْمِنٰتِ ۔ الصّٰدِقٰتِ ۔ الصّٰبِرٰتِ ۔ الْحٰفِظٰتِ ۔ الذّٰكِرٰتِ (35: 33)، الْوَالِدٰتُ (233: 2)، الْغٰفِلٰتِ (23: 24)، فَالصّٰلِحٰتُ (34: 4)، فَالْحٰمِلٰتِ (2: 51)، الْمُنٰفِقٰتِ ۔ الْمُشْرِكٰتِ (73: 33)، الصّٰلِحٰتِ (57: 3)، مُهٰجِرٰتٍ (10: 60)، ظُلُمٰتٌ (19: 2)، صَلَوٰتٌ (157: 2)، عٰبِدٰتٍ (5:66)، كَلِمٰتٍ (2:37)

# سبق۔7

## جمع مکسر

پچھلے سبق میں ہم نے پڑھا کہ اسم واحد کے آخر میں کچھ حروف بڑھا کر جمع بنایا جاتا ہے۔ان کو جمع سالم کہتے ہیں، لیکن بہت سے اسماء ایسے ہیں جن پر یہ قاعدہ لاگو نہیں ہوتا، بلکہ ان کے جمع بنانے کا کوئی قاعدہ ہی نہیں۔ بس ان کو یاد رکھنا پڑھتا ہے کہ فلاں اسم کی جمع فلاں اسم ہے۔ایسی جمع کو جمع مکسر کہتے ہیں، مثلاً: کِتَابٌ کی جمع کُتُبٌ، خَبَرٌ کی جمع اَخْبَارٌ، قَلْبٌ کی جمع قُلُوْبٌ، وَلَدٌ کی جمع اَوْلَادٌ وغیرہ

جمع مکسر پر واحد کی طرح حالت پیشی میں پیش، حالت زبری میں زبر اور حالت زیری میں زیر لگایا جاتا ہے۔

### قرآن کریم سے مثالیں:

اَزْوَاجٌ (2:25)، اَمْوَاتٌ۔ اَحْيَآءٌ(2:154)، الْاَمْوَالِ وَ الْاَنْفُسِ(2:155)، كُفَّارٌ(2 :161)، الْبُيُوْتَ(2 :189)، الْاُمُوْرُ(2 :210)، الْاٰيٰتِ (2 :219)، الشُّهَدَآءُ(2:282)، الْاَرْحَامِ (3:6)، جَنّٰتٌ(3:15)، الْمَلٰٓئِكَةُ(3 :18)، اَيَّامًا (3:24)، عِبَادًا(3 :79)، الْاَسْمَآءُ (7 :180)، الْفُقَرَآءُ (35 :15)، الْاَنْهٰرُ(2 :25)، اَوْلِيَآءَ (دوست)(6 :62)، اَغْنِيَآءُ(3 :181)، السُّفَهَآءُ(2:13)، شُرَكَآءُ(4:12)

# سبق۔8

## حروف جارہ (اسم کو زیر دینے والے حروف)

حروف جارہ (اسم کو زیر دینے والے حروف) اسم پر داخل ہوتے ہیں اور اسم کے آخر میں زیر لگاتے ہیں یعنی اسم کو حالت زیری میں لے جاتے ہیں، جیسے :

1) بِ (سے، پر، کے ساتھ، میں): بِاللّٰہِ(اللہ پر، اللہ کے ساتھ، اللہ کی طرف سے)۔ قَوْمٌ پر داخل ہو تو بِقَوْمٍ (کسی قوم کے ساتھ)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو بِالْقَوْمِ (قوم کے ساتھ)۔

2) عَنْ (سے، کی طرف، کے بارے میں، کے تعلق سے): قَوْمٌ پر داخل ہو تو عَنْ قَوْمٍ (کسی قوم کی طرف سے، کسی قوم کے بارے میں)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو عَنِ الْقَوْمِ (قوم کی طرف سے، قوم کے بارے میں)۔

3) مِنْ (سے، میں سے، بعض، سبب سے، کوئی): قَوْمٌ پر داخل ہو تو مِنْ قَوْمٍ (کسی قوم میں سے)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو مِنَ الْقَوْمِ (قوم میں سے)۔

4) فِيْ (میں، کے بارے میں): قَوْمٌ پر داخل ہو تو فِيْ قَوْمٍ (کسی قوم میں)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو فِي الْقَوْمِ (قوم میں)۔

5) عَلٰى (پر، کے اوپر): قَوْمٌ پر داخل ہو تو عَلٰى قَوْمٍ (کسی قوم پر)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو عَلَى الْقَوْمِ (قوم پر)۔

6) اِلٰی (کی طرف): قَوْمٌ پر داخل ہو تو اِلٰی قَوْمٍ (کسی قوم کی طرف)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو اِلَی الْقَوْمِ (قوم کی طرف)۔

7) مَعَ (کے ساتھ): قَوْمٌ پر داخل ہو تو مَعَ قَوْمٍ (کسی قوم کے ساتھ)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو مَعَ الْقَوْمِ (قوم کے ساتھ)

8) حَتّٰی (تک، یہاں تک کہ):

9) کَ یا کَمَثَلِ (کی طرح، کی مانند، کے جیسا): قَوْمٌ پر داخل ہو تو کَقَوْمٍ (کسی قوم کی طرح)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو کَالْقَوْمِ (قوم کی طرح)۔

10) لِ (کے لئے، کا، کی، کے): قَوْمٌ پر داخل ہو تو لِقَوْمٍ (کسی قوم کے لئے)، اَلْقَوْمُ پر داخل ہو تو لِلْقَوْمِ (قوم کے لئے)۔ لِ کو اَلْ والے اسم پر داخل کریں تو اَلْ میں سے اَ کو حذف کر دیا جاتا ہے۔

11) وَ (کی قسم): وَاللّٰہِ (اللہ کی قسم)۔

12) تَ (کی قسم، یہ اللہ کے ساتھ مخصوص ہے): تَاللّٰہِ (اللہ کی قسم)

13) ذُوْ، ذَا، ذِیْ (والا، صاحب): ذُوالْجَلَالِ (صاحبِ جلال، جلال والا)

14) اُولُوْ (والے): اُولُوالْعِلْمِ (علم والے)۔

15) ذَاتِ (والی):

16) ذَوَاتِ (والیاں):

1) اوپر کی مثالوں میں غور کریں جب حروف جارہ کو اسم عام کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے تو پورا استعمال کیا جاتا ہے اور اسم خاص یعنی اَلْ والے اسم کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے تو ان میں تھوڑی سی تبدیلی ہو جاتی ہے۔اس کو خوب ذہن نشین کرلیں۔

2) اسم پر حرف جار داخل ہونے پر اسم کو حالت زیری میں سمجھا جاتا ہے۔اس لئے اسم واحد، جمع مؤنث سالم اور جمع مکسر کے آخر میں زیر (ِ یا ٍ) آتا ہے:

كِتَابٌ (ایک کتاب) سے عَلٰى كِتَابٍ (ایک کتاب پر)

كُتُبٌ (کتابیں) سے عَلٰى كُتُبٍ (کتابوں پر)

عَلٰى مُسْلِمَاتٍ (دو سے زیادہ مسلم عورتوں پر)

حروف جارہ کے بعد اسم اگر تثنیہ آئے تو آخر میں َيْنِ لاتے ہیں اور اگر جمع مذکر سالم ہو تو آخر میں ِيْنَ لاتے ہیں:

عَلٰى مُسْلِمَيْنِ (دو مسلم مردوں پر)

عَلٰى مُسْلِمَتَيْنِ (دو مسلم عورتوں پر)

عَلٰى مُسْلِمِيْنَ (دو سے زیادہ مسلم مردوں پر)

## قرآن کریم سے حرف جار بِ کی مثالیں:

بِاللّٰهِ (2:228)، بِالرَّحْمٰنِ (13:30)، بِاِذْنِ اللهِ (2:249) بِالْحَقِّ (2:213)، بِالْغَيْبِ (3: 2)، بِالْاٰخِرَةِ (4: 2)، بِالْقُرْاٰنِ (20:114)، بِالْوَحْيِ (21:45)،

بِالرَّسُوْلِ(47: 24)، بِالْيَوْمِ (8 :2)، بِمُؤْمِنِيْنَ(8 :2)، بِالْمُؤْمِنِيْنَ (5:43)،
بِالنَّفْسِ (45: 5)، بِالْفَتْحِ (52: 5)، بِالشَّهَادَةِ (108: 5)، بِالْمَعْرُوْفِ
(228: 2)، بِإِحْسَانٍ(229: 2)، بِالْعَدْلِ (282: 2)، بِالْبِرِّ (44: 2)،
بِالصَّبْرِ وَ الصَّلٰوةِ( 153: 2)، بِالْوَالِدَيْنِ (83: 2)، بِالْبَيِّنٰتِ (92: 2)،
بِالْاِيْمَانِ(108: 2)، بِإِيْمَانٍ(21: 52)، بِالدِّيْنِ (9: 82)،
بِالْمَغْفِرَةِ(175: 2)، بِالْعُمْرَةِ(196: 2)، بِالْعَبْدِ(178: 2)، بِالْعِبَادِ
(207: 2)، بِالْاَسْحَارِ (17: 3)، بِاٰيَةٍ (49: 2)، بِالْاٰيٰتِ (59: 17)،
بِالْكِتٰبِ( 78: 3)، بِالتَّوْرٰىةِ(93: 3) ، بِالْمُتَّقِيْنَ (115: 3)، بِالشّٰكِرِيْنَ
(53 :6)، بِالَّيْلِ(60 :6)، بِالْاَمْنِ(81 :6)، بِالْحَسَنٰتِ وَالسَّيِّاٰتِ(7:168)،
بِالْحَسَنَةِ (22 :13)، بِالْبُخْلِ (37 :4)، بِاٰخَرِيْنَ (4:133)، بِالْعُقُوْدِ (5:1)،
بِالْاَزْلَامِ (3 :5)، بِالْبَاطِلِ(42 :2)، بِالظّٰلِمِيْنَ(2:246)، بِالْمُلْكِ(2:247)،
بِالطَّاغُوْتِ (256 :2)، بِالشَّمْسِ (258 :2)، بِغَضَبٍ (61 :2)، بِالْكُفْرِ
(80 :3)، بِالْكٰفِرِيْنَ(49 :9)، بِالْمُفْسِدِيْنَ(63 :3)، بِاللَّغْوِ (225 :2)،
بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ(38 :9)، بِالْمُنْكَرِ (67 :9)، بِاَخٍ(12:59)،
بِالصّٰلِحِيْنَ(101: 12)، بِالْقَوْلِ(27: 14)، بِالْمَلٰٓئِكَةِ(7: 15)،
بِالرُّوْحِ(2 :16)، بِالْحِكْمَةِ(16:125)، بِاَمْوَالٍ (17:6)، بِالْعَهْدِ(17:34)،
بِالصَّلٰوةِ وَ الزَّكٰوةِ (31 :19)، بِالسَّاحِلِ(39 :20)، بِالشَّرِّ وَ الْخَيْرِ(21:35)،
بِالْخَيْرٰتِ(32: 35)، بِالْحَادٍ بِظُلْمٍ (25: 22)، بِالْعَذَابِ(47: 22)،

بِالْمُجْرِمِيْنَ (34: 37) بِالشُّهَدَآءِ (13: 24)، بِالْبَيِّنٰتِ وَ بِالزُّبُرِ وَ بِالْكِتٰبِ(25: 35)، بِالْحِجَابِ(32: 38)، بِالصِّدْقِ(32: 39)، بِالنَّبِيّٖنَ (39:69)، بِالْجَنَّةِ(30:41)، بِالذِّكْرِ(41:41)، بِالْاَلْقَابِ(49:11)، بِالْوَعِيْدِ(50:28)، بِالْبَصَرِ(54:50)، بِالْوَادِ(89:9)۔

مستثنیٰ: بِالْهُدٰى(2:16)، بِاِبْرٰهِيْمَ(3:68)، بِاِسْحٰقَ(11:71)،

## قرآن کریم سے حرف جار عَنْ کی مثالیں:

عَنْ نَّفْسٍ (48: 2)، عَنِ الْعٰلَمِيْنَ(97: 3)، عَنِ الْمُنْكَرِ(110: 3)، عَنْ مُّنْكَرٍ(5:79)، عَنِ النَّارِ(3:185)، عَنْ شَيْءٍ(4:4)، عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ (5:2)، عَنْ كَثِيْرٍ(5:15)، عَنِ الصَّلٰوةِ(5:91)، عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ(6:106)، عَنِ الْقَوْمِ(6:147)، عَنْ قَوْمٍ (10:101) عَنِ الْقَرْيَةِ(7:163)، عَنِ السَّاعَةِ (7:187)، عَنِ الْجٰهِلِيْنَ(199: 7)، عَنِ الْمَعْرُوْفِ(9:67)، عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ(9:120)، عَنِ الْفَسَادِ(11:116)، عَنِ السَّبِيْلِ(13:33)، عَنِ الْفَحْشَآءِ(16:90)، عَنِ الرُّوْحِ(17:85)، عَنِ الصِّرَاطِ(23:74)، عَنِ اللَّغْوِ(3:23)، عَنِ الْخَلْقِ(23:17)، عَنِ الذِّكْرِ(25:29)، عَنِ الْاٰخِرَةِ (30:7)، عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ(48:18)، عَنِ الْمُجْرِمِيْنَ(74:41)، عَنِ التَّذْكِرَةِ (74:49)، عَنْ طَبَقٍ(84:19)

مستثنیٰ: عَنْ اِبْرٰهِيْمَ(11:74)، عَنِ الْهُدٰى(34:32)، عَنْ مَّوْلًى(44:41)، عَنِ الْهَوٰى(53:3)، عَنِ النَّجْوٰى(8:58)

## قرآن کریم سے حرف جار مِنْ کی مثالیں:

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ (4:95)، مِنْ اٰيَةٍ (2:211)، مِنَ الْحَقِّ (2:213)، مِنْ خَيْرٍ (2:215)، مِنَ الشُّهَدَآءِ (2:282)، مِنَ الشّٰهِدِيْنَ (3:81) مِنْ مُّشْرِكَةٍ۔ مِنْ مُّشْرِكٍ (2:220)، مِنَ الْكِتٰبِ وَ الْحِكْمَةِ (2:231)، مِنْ كِتٰبٍ وَّ حِكْمَةٍ (3:81)، مِنْ مَّعْرُوْفٍ (2:240)، مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ (2:257)، مِنَ الْمَشْرِقِ۔ مِنَ الْمَغْرِبِ (2:258)، مِنْ صَدَقَةٍ (2:263)، مِنَ الْاَرْضِ (2:267)، مِنَ الثَّمَرٰتِ (2:22)، مِنَ الْكٰفِرِيْنَ (2:34)، مِنَ الظّٰلِمِيْنَ (2:35)، مِنَ السَّمَآءِ (2:59)، مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (2:64)، مِنَ الْجٰهِلِيْنَ (2:67)، مِنَ الْعَذَابِ (2:96)، مِنْ اٰيَةٍ (2:106)، مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ (2:135)، مِنَ اللهِ (2:138)، مِنَ الْعِلْمِ (2:145)، مِنَ النَّارِ (2:167)، مِنْ اَيَّامٍ (2:184)، مِنَ الْفَجْرِ (2:187)، مِنَ الْقَتْلِ (2:191)، مِنْ عَرَفٰتٍ (2:198)، مِنَ الْمَيِّتِ (3:27)، مِنَ الشَّيْطٰنِ (3:36)، مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ (3:39)، مِنَ التَّوْرٰىةِ (3:50) مِنَ الْاٰيٰتِ (3:58)، مِنْ شَيْءٍ (3:92)، مِنَ الْغَيْظِ (3:119)، مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ (3:124)، مِنَ الْاَمْرِ (3:28)، مِنْ نَّبِيٍّ (3:146)، مِنْ قُوَّةٍ (8:60)، مِنْ بَابٍ (12:67)، مِنَ النَّبِيّٖنَ وَ الصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ (4:69)، مِنَ اللهِ (4:70)

مستثنیٰ: مِنْ حَيْثُ (2:222)، مِنْ قَبْلُ (2:25)، مِنَ الْهُدٰى، (2:185)

## قرآن کریم سے حرف جار اِلٰی کی مثالیں:

اِلَى السَّمَآءِ (29: 2)، اِلٰی حِیْنٍ(36: 2)، اِلٰی بَعْضٍ(76: 2)، اِلٰی صِرَاطٍ (2:132)، اِلَى الَّیْلِ(2:187)، اِلَى الْحُکَّامِ(2:188)، اِلَى الْحَجِّ(2:196)، اِلَى اللّٰهِ (2:210)، اِلَى النَّارِ۔ اِلَى الْجَنَّةِ (2:221)، اِلَى النُّوْرِ۔ اِلَى الظُّلُمٰتِ (2:257)، اِلٰی مَیْسَرَةٍ(2:280)، اِلٰی کَلِمَةٍ(3:64)، اِلَى الْخَیْرِ(3:104)، اِلٰی مَغْفِرَةٍ (3:133)، اِلَى الرَّسُوْلِ (4:61)، اِلَى الْفِتْنَةِ (4:91)، اِلَى الصَّلٰوةِ۔ اِلَى الْمَرَافِقِ۔ اِلَى الْکَعْبَیْنِ(5:6)، اِلَى الْجَبَلِ(7:143)، اِلَى الْاَرْضِ (7:176)، اِلَى الْمَوْتِ(8:6)، اِلَى الْمَلٰٓئِکَةِ(8:12)، اِلَى النَّاسِ(9:3)، اِلٰی طَآئِفَةٍ(83: 9)، اِلٰی عَذَابٍ(101: 9)، اِلٰی رَجُلٍ (2: 10)، اِلٰی ضُرٍّ (10:12)، اِلَى الْحَقِّ(10:35)، اِلَى الْمَآءِ(14:13)، اِلٰی بَلَدٍ(16:7)، اِلَى النَّحْلِ(16:68)، اِلَى الطَّیْرِ (16:79)، اِلَى الْمَسْجِدِ(17:1)، اِلَى الْبَرِّ (67: 17)، اِلَى الْکَهْفِ (10: 18)، اِلَى الْمَدِیْنَةِ (19: 18)، اِلَى الرَّحْمٰنِ(19:85)، اِلَى الْبَیْتِ(22:33)، اِلٰی قَوْمٍ(15:58)، اِلَى الْقَوْمِ (25:36)، اِلَى الظِّلِّ(28:24)، اِلٰی ظِلٍّ(77:30)، اِلٰی طَعَامٍ(33:53)، اِلَى الْاِیْمَانِ(40:10)، اِلٰی خُرُوْجٍ(40:11)، اِلَى النَّجٰوةِ(40:41)، اِلٰی طَرِیْقٍ(46:30)، اِلٰی شَیْءٍ(54:6)، اِلَى الدَّاعِ(54:8)، اِلَى الْکُفَّارِ(60:10)، اِلَى الْاِسْلَامِ(7: 61)، اِلَى السُّجُوْدِ(68:43)، اِلَى الرُّشْدِ (72:2)، اِلٰی قَدَرٍ(77:22)

مستثنیٰ: اِلٰی مُوْسٰی(87 :10)، اِلَی الْھُدٰی(18:57)، اِلٰی جَھَنَّمَ (19:86)، اِلٰی ھٰرُوْنَ(13 :26)، اِلٰی ثَمُوْدَ (45 :27)، اِلٰی مَدْیَنَ (36 :29)، اِلٰی فِرْعَوْنَ وَھَامٰنَ وَقَارُوْنَ(40:24)

## قرآن کریم سے حرف جار فِیْ کی مثالیں:

فِی الْمَسٰجِدِ(2:184)، فِی الْعِلْمِ وَ الْجِسْمِ (2:247)، فِی الدُّنْیَا وَ الْاٰخِرَۃِ (2:221) ، فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ(2:218)، فِی السَّمٰوٰتِ۔ فِی الْاَرْضِ (2:255)، فِی الدِّیْنِ(2:256)، فِیْ ظُلُمٰتٍ (2:17)، فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا(2:85)، فِی الْاٰخِرَۃِ (2:102)، فِی الدُّنْیَا۔ فِی الْاٰخِرَۃِ (2:114)، فِی السَّمَآءِ (2:144)، فِی الْکِتٰبِ(2 :159)، فِیْ کِتٰبٍ (6 :59) ، فِی الْبَحْرِ (2 :164)، فِیْ بَحْرٍ (40 :24)، فِی الْحَجِّ (2:196)، فِیْ یَوْمَیْنِ (2:203)، فِی الْاَرْحَامِ (3:6)، فِی الْمِحْرَابِ(3:39)، فِی الْاُمِّیّٖنَ (3:75)، فِی الْخَیْرٰتِ(3:114)، فِی الْاَمْرِ (3 :152)، فِیْٓ اَمْرٍ(5 :50)، فِی الْکُفْرِ(3 :176)، فِی الْبِلَادِ (3:196)، فِیْ شَیْءٍ (4:59)، فِی الْمُنٰفِقِیْنَ(4:88)، فِیْ کَثِیْرٍ(4:114)، فِیْ حَدِیْثٍ (4 :140)، فِیْ رَحْمَۃٍ(4 :175)، فِی الْعَذَابِ(5 :80)، فِیْ عَذَابٍ(45 :42)، فِی الَّیْلِ وَ النَّھَارِ(6 :13)، فِیْ لَیْلَۃٍ(3 :44)، فِی الظُّلُمٰتِ(6:39)، فِی الصُّوْرِ(6:73)، فِیْ ضَلٰلٍ(6:74)، فِی النَّارِ(6:38)، فِی الْخَلْقِ(7:69)، فِیْ قَرْیَۃٍ(7:94)، فِی الْمَدِیْنَۃِ(7:123)، فِی التَّوْرٰىۃِ

وَ الْاِنْجِيْلِ(157: 7)، فِي الْحَقِّ (6: 8)، فِيْ مُؤْمِنٍ (10: 9)، فِي الْفِتْنَةِ (9:49)، فِي الصَّدَقٰتِ(9:58)، فِيْ شَكٍّ(10:94)، فِيْ مَوْجٍ(11:42)، فِيْٓ اُمَّةٍ (13:30)، فِيْٓ اُمَمٍ (41:25) فِيْ يَوْمٍ (14:18)، فِيْ يَوْمَيْنِ (41:9)، فِي الْاَيَّامِ (69:24)، فِيْ جَنّٰتٍ(15:45)، فِي الْجَنَّةِ (7:42)، فِي التُّرَابِ(59: 16)، فِي الرِّزْقِ (71: 16)، فِي الْقَتْلِ(33: 17)، فِي الْقُرْاٰنِ(17:46)، فِي الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ(17:64)، فِي الْمُلْكِ(17:111)، فِيْ بَعْضٍ۔ فِي الصُّوْرِ (18:99)، فِيْ غَفْلَةٍ(19:39)، فِي الضَّلٰلَةِ (19:75)، فِي التَّابُوْتِ (39: 20)، فِي الْحَيٰوةِ (97: 20)، فِي الْحَيٰوةِ (20:133)، فِي الزَّبُوْرِ(105: 21)، فِي الْقُبُوْرِ(7: 22)، فِيْ مَكَانٍ(31: 22)، فِيْ قَرَارٍ(13: 23)، فِي الْاَسْوَاقِ(7: 25)، فِي السّٰجِدِيْنَ(219: 26)، فِي الْاَوَّلِيْنَ(43:6)، فِي الْاٰخِرِيْنَ(26:84)، فِيْ رَوْضَةٍ(30:15)، فِيْ عَامَيْنِ (31:14)، فِي الْخَلْقِ(35:1)، فِيْ شُغُلٍ(36:55)، فِي الْمِلَّةِ(38:7)، فِي الْاَسْبَابِ(10: 38)، فِي الْخِطَابِ(23: 38)، فِيْ تَبَابٍ(37: 40)، فِي الْبُطُوْنِ(45: 44)، فِيْ مَقَامٍ(51: 44)، فِيْ شَاْنٍ(29: 55)، فِي الْمِيْزَانِ(55:8)، فِي الْمَجٰلِسِ(58:11)، فِيْ مَعْرُوْفٍ(60:12)، فِيْ غُرُوْرٍ (67:20)، فِيْ سِلْسِلَةٍ(69:32)، فِيْ تَكْذِيْبٍ(85:19)

مستثنیٰ: فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ (3:65)، فِيْ جَهَنَّمَ (4:140)، فِيْ يُوْسُفَ (12:7)، فِيْ مُوْسٰى(51:38)، فِيْ ثَمُوْدَ(51:43)، فِي الْقُرْبٰى (42:23)

## قرآن کریم سے حرف جار عَلٰی کی مثالیں:

عَلَى اللهِ (2:80)، عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ (2:31)، عَلٰى طَعَامٍ (2:61)، عَلَى الْكٰفِرِيْنَ (2:89)، عَلٰى غَضَبٍ (2:90)، عَلٰى حَيٰوةٍ (2:96)، عَلَى الْمَلَكَيْنِ (2:102) عَلَى النَّاسِ (2:143)، عَلَى النَّارِ (2:175)، عَلَى الظّٰلِمِيْنَ (2:193)، عَلٰٓى اَمْرٍ (12: 54)، عَلَى الْمَوْلُوْدِ ۔عَلَى الْوَارِثِ (233: 2)، عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ (236: 2)، عَلَى الصَّلَوٰتِ (238: 2)، عَلَى الْمُتَّقِيْنَ (241: 2)، عَلٰى قَوْمٍ (93: 7)، عَلَى الْقَوْمِ (250: 2)، عَلَى الْعٰلَمِيْنَ (251: 2)، عَلٰى بَعْضٍ (2:253)، عَلٰى قَرْيَةٍ (2:255)، عَلٰى شَىْءٍ (2:264)، عَلٰى سَفَرٍ (2:283)، عَلَى الْكٰذِبِيْنَ (3:61)، عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ (3:152)، عَلٰٓى اَحَدٍ (3:153)، عَلَى الْغَيْبِ (3:179)، عَلَى الْمُحْصَنٰتِ (4:25)، عَلٰى خَآئِنَةٍ (5:13)، عَلَى الرَّسُوْلِ (5:99)، عَلٰى صِرَاطٍ (6:39)، عَلٰى بَيِّنَةٍ (6:57)، عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ (6:156)، عَلٰى عِلْمٍ (7:52)، عَلَى الْعَرْشِ (7:54)، عَلٰى رَجُلٍ (7:63)، عَلٰٓى اَصْنَامٍ (7:138)، عَلَى الْقِتَالِ (8:65)، عَلَى الْاِيْمَانِ (9:23)، عَلَى الدِّيْنِ (9:33)، عَلَى الضُّعَفَآءِ (9:91)، عَلَى النِّفَاقِ (9:101)، عَلَى النَّبِيِّ (9:117)، عَلٰى خَوْفٍ (10:83)، عَلَى الْاَفْئِدَةِ (104:7)، عَلٰى تِجَارَةٍ (10:61)، عَلٰى جَبَلٍ (59:21)، عَلَى الْكَذِبِ (58:14)، عَلَى الْكُفَّارِ (48:29)، عَلَى الْاَعْرَجِ ۔ عَلَى الْمَرِيْضِ (48:17)، عَلٰى قُلُوْبٍ (47:24)، عَلٰى مُحَمَّدٍ (47:2)، عَلٰى شَرِيْعَةٍ (45:18)، عَلٰٓى اُمَّةٍ (43:22)، عَلَى الْمُشْرِكِيْنَ (42:13)، عَلَى

الْاِنْسَانِ (41:51)، عَلَى الْفُلْكِ (40:80)، عَلٰی نُوْرٍ (39:22)، عَلَى الَّيْلِ (39:5)، عَلَى الْعِبَادِ (36:30)، عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ (33:73)، عَلَى السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ (33:72)، عَلَى الْخَيْرِ (33:19)

مستثنٰی: عَلٰی هُدًى (2:5)، عَلَى الْهُدٰى (6:35)، عَلٰٓی اِبْرٰهِيْمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَ اِسْحٰقَ وَ يَعْقُوْبَ (3:84)، مُوْسٰى وَ عِيْسٰى، عَلٰی مَرْيَمَ (4:156)، عَلَى الْمَرْضٰى (9:91)، عَلَى التَّقْوٰى (9:108)، عَلٰی تَقْوٰى (9:109)، عَلَى الْاُخْرٰى (49:9)، عَلَى الْاَعْلٰى (48:17)، عَلٰی دَاوٗدَ (38:22)، عَلٰی مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ (37:120)

## قرآن کریم سے حرف جار لِ کی مثالیں:

لِلّٰهِ (1:2)، لِلْمُتَّقِيْنَ (2:2)، لِلْكٰفِرِيْنَ (2:24)، لِلْمَلٰٓئِكَةِ (2:30)، لِبَعْضٍ (2:36)، لِلنَّاسِ (2:83)، لِلْمُؤْمِنِيْنَ (2:97)، لِلنَّاسِ (2:159)، لِّلْمُؤْمِنٰتِ (24:31)، لِلْوَالِدَيْنِ وَ الْاَقْرَبِيْنَ (2:180)، لِلشَّهَادَةِ (2:282)، لِيَوْمٍ (3:9)، لِبَشَرٍ (3:79)، لِّلْعٰلَمِيْنَ (3:96)، لِلْقِتَالِ (3:121)، لِنَفْسٍ (3:145)، لِنَبِيٍّ (3:161)، لِلْكُفْرِ۔ لِلْاِيْمَانِ (3:167)، لِلّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ (3:172)، لِرَسُوْلٍ (3:183)، لِلظّٰلِمِيْنَ (3:192)، لِّلْاَبْرَارِ (3:198)، لِلرِّجَالِ۔ لِلنِّسَآءِ (4:7)، لِلذَّكَرِ (4:11)، لِّلْغَيْبِ (4:34)، لِمُؤْمِنٍ (4:92)، لِّلْخَآئِنِيْنَ (4:105)، لِلْاِسْلَامِ (39:22)، لِقَوْمٍ

لِلّٰهِ (5:41)، لِّلۡقَوۡمِ (10:85)، لِلنّٰظِرِيۡنَ (7:108)، لِلۡجَبَلِ (7:143)، وَ لِلرَّسُوۡلِ (24: 8)، لِلۡمُشۡرِكِيۡنَ (7: 9)، لِلۡفُقَرَآءِ وَ الۡمَسٰكِيۡنِ (60: 9)، لِلۡخُرُوۡجِ (83: 9)، لِلنَّبِيِّ (113: 9)، لِلۡمُسۡرِفِيۡنَ (10:12)، لِلۡحَقِّ (10:35)، لِلدِّيۡنِ (105: 10)، لِلذّٰكِرِيۡنَ (114: 11)، لِلۡاِنۡسَانِ (5: 12)، لِّلسَّآئِلِيۡنَ (7: 12)، لِّلشّٰرِبِيۡنَ (66: 16)، لِلۡمُسۡلِمِيۡنَ (89: 16)، لِّلصّٰبِرِيۡنَ (126: 16)، لِلرَّحۡمٰنِ (26: 19)، لِلۡحَيِّ (111: 20)، لِلۡكُتُبِ (21:104)، لِلزَّكٰوةِ (4: 23)، لِلۡخَبِيۡثِيۡنَ۔ لِلۡخَبِيۡثٰتِ۔ لِلطَّيِّبِيۡنَ۔ لِلطَّيِّبٰتِ (24:26)، لِّلۡمُجۡرِمِيۡنَ (22:25)، لِلشَّمۡسِ (27:24)، لِّلۡمُحۡسِنِيۡنَ (31:3)، لِلۡمُحۡسِنٰتِ (29: 33)، لِّلۡمُتَكَبِّرِيۡنَ (60: 39)، لِّلۡعِبَادِ (31: 40)، لِلۡقَمَرِ (37: 41)، لِلرُّسُلِ (43: 41)، لِّلسَّاعَةِ (61: 43)، لِلۡمُؤۡمِنِيۡنَ وَ الۡمُؤۡمِنٰتِ (47:19)

مستثنیٰ: لِاٰدَمَ (30: 2)، لِلتَّقۡوٰى (8: 5)، لِلرُّءۡيَا (43: 12)، لِّجِبۡرِيۡلَ (2:97)، لِجَالُوۡتَ (2:250)، لِلۡيَتٰمٰى (4:127)

## قرآن کریم سے حرف جار مَعَ کی مثالیں:

مَعَ الرّٰكِعِيۡنَ (2:43)، مَعَ الشّٰهِدِيۡنَ (2:53)، مَعَ الصّٰبِرِيۡنَ (2:153)، مَعَ الۡاَبۡرَارِ (2:193)، مَعَ الۡمُتَّقِيۡنَ (2:194)، مَعَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ (4:146)، مَعَ الصّٰدِقِيۡنَ (9:119)، مَّعَ الۡكٰفِرِيۡنَ (11:42)، مَعَ السّٰجِدِيۡنَ (15:31)، مَعَ

نُوۡحٍ (17:3)، مَعَ الرَّسُوۡلِ (25:27)، مَعَ الدّٰخِلِیۡنَ (66:10)

مستثنیٰ: مَعَ دَاوٗدَ (21:79)، مَعَ سُلَیۡمٰنَ (27:44)

## قرآن کریم سے حرف جار كَ اور كَمَثَلِ کی مثالیں:

كَمَثَلِ جَنَّةٍ (2:265)، كَمَثَلِ رِيۡحٍ (3:117)، كَمَثَلِ الشَّيۡطٰنِ (16:59)، كَالۡحِجَارَةِ (74: 2)، كَالۡاُنۡثٰى (36: 3)، كَالۡاَنۡعَامِ (179: 7)، كَالۡجِبَالِ (11:42)، كَالۡمُفۡسِدِيۡنَ۔ كَالۡفُجَّارِ (38:28)، كَالۡمُجۡرِمِيۡنَ (68:35)

مستثنیٰ: كَمَثَلِ اٰدَمَ (3:59)، كَالۡاُنۡثٰى (3:36)،

## قرآن کریم سے حرف جار ذُوۡ کی مثالیں:

ذُوۡ فَضۡلٍ (2:251)، ذُو الۡفَضۡلِ (2:105)، ذُو انۡتِقَامٍ (3:4)، ذَوَا عَدۡلٍ (5:95)، ذَوَىۡ عَدۡلٍ (2:65)، ذُو الرَّحۡمَةِ (6:133)، ذُوۡ رَحۡمَةٍ (6:147)، ذُو الۡعَرۡشِ (40:15)، ذُو الۡقُوَّةِ (51:58)، ذُو الۡجَلٰلِ وَالۡاِكۡرَامِ (55:27)،

## قرآن کریم سے حرف جار ذَاتَ کی مثالیں:

ذَاتَ الۡيَمِيۡنِ وَ ذَاتَ الشِّمَالِ (18: 18)، كُلُّ ذَاتِ حَمۡلٍ (2: 22)، ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيۡنٍ (23:50)

مشق: مندرجہ بالا قرآن کریم کی سبھی مثالوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔9

## مرکب اضافی

مرکب کہتے ہیں دو یا دو سے زیادہ الفاظ کے جوڑے کو۔

جب ہمیں کسی جاندار یا چیز کی نسبت کسی کی طرف بتانی ہو یا کسی سے تعلق بتانا تو ہم عربی میں یوں بتاتے ہیں: عَبْدٌ (بندہ) کا تعلق اللّٰہُ سے بتانا ہے تو یوں لکھتے ہیں: عَبْدُ اللّٰهِ (اللہ کا بندہ)(30: 19)، رَسُوْلٌ کا تعلق اللّٰہُ سے بتانا ہے تو یوں لکھتے ہیں: رَسُوْلُ اللّٰهِ (اللہ کے رسول) (171: 4)،قَوْمٌ کا تعلق نُوحٌ سے بتانا ہے تو یوں لکھتے ہیں: قَوْمُ نُوحٍ (نوح کی قوم)(42: 22)۔

1۔ مندرجہ بالٰی مثالوں میں غور کریں۔ ہر مثال میں دو اسم ہیں۔ پہلے اسم کے آخر سے تنوین گرادی گئی ہے اور دوسرے اسم کے آخر میں زیر لگا دیا گیا ہے۔ تو کسی کو کسی کی طرف نسبت دینا ہو یا کسی کا کسی سے تعلق بتانا ہو تو اس طرح کا مرکب بناتے ہیں۔ جس کا تعلق بتانا ہو اس اسم کو پہلے اور جس سے تعلق بتانا ہو اس اسم کو بعد میں لاتے ہیں۔ اس مرکب کے پہلے والے اسم کو مضاف کہتے ہیں اور اس پر کبھی تنوین اور اَلْ نہیں آتے اور دوسرے والے اسم کو مضاف الیہ کہتے ہیں اور اس کے آخر میں ہمیشہ زیر آتا ہے۔

2۔ پہلا والا اسم اگر تثنیہ یا جمع مذکر سالم ہو تو ان کے آخر کا نون اس مرکب کو بناتے وقت گرا دیا جاتا ہے، جیسے:

بَابٌ(دروازہ) کا تثنیہ ہے،بَابَانِ یا بَابَیْنِ(دو دروازے)، لیکن جب یہ تثنیہ مضاف بنا یاجائے تو اس کے آخر کا نون گرادیا جاتا ہے، مثلاً بَابَا الْبَيْتِ (گھر کے دو دروازے)۔ اِلٰی بَابَیِ الْبَيْتِ(گھر کے دو دروازے کی طرف)

اسی طرح مُسْلِمٌ (کوئی ایک مسلم) کی جمع مُسْلِمُوْنَ یامُسْلِمِيْنَ(دو سے زیادہ مسلم)جب مضاف بنے تو بھی اس کے آخر کا نون گرا دیا جاتا ہے، مثلاً مُسْلِمُوا الْهِنْدِ(ہند کے مسلم لوگ)،اِلٰی مُسْلِمِی الْهِنْدِ(ہند کے مسلم لوگوں کی طرف)۔

3۔ مضاف الیہ اگر تثنیہ ہو تو آخر میں یْنِ اور جمع مذکر سالم ہو تو یْنَ لاتے ہیں، مثلاً:

بَيْتُ الْمُسْلِمَيْنِ (دو مسلم مردوں کا گھر)، بَيْتُ الْمُسْلِمَتَيْنِ (دو مسلم عورتوں کا گھر)

بَيْتُ الْمُسْلِمِيْنَ (مسلم مردوں کا گھر)، بَيْتُ الْمُسْلِمَاتِ (مسلم عورتوں کا گھر)

4۔ مضاف الیہ ہمیشہ حالت زیری میں ہوتا ہے، اس لئے مضاف الیہ واحد، جمع مؤنث سالم اور جمع مکسر ہو تو اس کے آخر میں ہمیشہ زیر ہی آتا ہے۔

5۔ مختلف اعرابی حالات (حالت پیشی، حالت زیری اور حالت زبری) کا اثر مضاف پر ہوتا ہے۔

## قرآن کریم سے مثالیں:

غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ (2:33)، مِنْ رِّزْقِ اللهِ (2:60)، بِغَيْرِ الْحَقِّ (2:61)، بِغَيْرِ حَقٍّ (3:21)، فَضْلُ اللهِ (2:64)، مِنْ خَشْيَةِ اللهِ (2:74)، كَلٰمَ

اللّٰہِ (2:75)، اَصۡحٰبُ النَّارِ (2:81)، اَصۡحٰبُ الۡجَنَّةِ (2:82)، اَنۡۢبِيَآءَ اللّٰہِ (2:91)، كِتٰبَ اللّٰہِ (2:101)، مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ (2:107)، مَسٰجِدَ اللّٰہِ (2:114)، بَدِيۡعُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ (2:117)، مِلَّةَ اِبۡرٰهٖمَ (2:135)، لَعۡنَةُ اللّٰہِ وَ الۡمَلٰٓئِكَةِ (2:61)، فِىۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ وَ اخۡتِلَافِ الَّيۡلِ وَ النَّهَارِ (2:164)، خُطُوٰتِ الشَّيۡطٰنِ (2:168)، مِّنۡ اَمۡوَالِ النَّاسِ (188: 2)، نَصۡرُ اللّٰہِ۔ نَصۡرَ اللّٰہِ (2:214)، عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰہِ (2:217)، فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰہِ۔ رَحۡمَتَ اللّٰہِ (2:218)، اَبۡوَابُ السَّمَآءِ (7:40)، رَبُّ الۡعٰلَمِيۡنَ (سب جہانوں کا رب) (30: 28)، عٰلِمُ الۡغَيۡبِ وَ الشَّهَادَةِ (غیب اور ظاہر کا عالم) (73: 6)، مَفَاتِحُ الۡغَيۡبِ (غیب کی کونجیاں) (59: 6)، عُقۡدَةُ النِّكَاحِ (237: 2)، دَارُ السَّلٰمِ (سلامتی کا گھر) (127: 6)، طَعَامُ مِسۡكِيۡنٍ (2:184)، عَلٰى طَعَامِ الۡمِسۡكِيۡنِ (3: 107)، جَزَآءُ الۡكٰفِرِيۡنَ (2:191)، عَذَابَ النَّارِ (201: 2)، يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ۔ بِغَيۡرِ حِسَابٍ (212: 2)، اَصۡحٰبُ النَّارِ (217: 2)، حُدُوۡدُ اللّٰہِ (187: 2)، حُدُوۡدَ اللّٰہِ (229: 2)، بَعۡضَ يَوۡمٍ (2:259)، ابۡتِغَآءَ مَرۡضَاتِ اللّٰہِ (2:265)، مِنۡ كُلِّ الثَّمَرٰتِ (266: 2)، عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ (284)، ابۡتِغَآءَ الۡفِتۡنَةِ (3:7)، جَامِعُ النَّاسِ (3:9)، وَ قُوۡدُ النَّارِ (10: 3)، حُبُّ الشَّهَوٰتِ (3:14)، بِاٰيٰتِ اللّٰہِ۔ سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ (19: 3)، مِنۡ اَنۡۢبَآءِ الۡغَيۡبِ (44: 3)، اِلٰى يَوۡمِ الۡقِيٰمَةِ (55: 3)، وَلِىُّ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ (68: 3)، مِّنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ (72: 3)، بِيَدِ اللّٰہِ (اللہ کے ہاتھ

میں)(73: 3)، بِعَهْدِ اللّٰهِ(اللہ کے عہد کے بدلہ میں)(77: 3)، اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ(136: 3)، عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ(137: 3)، رِضْوَانَ اللّٰهِ (162: 3)، مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ(180: 3)، رَحْمَتُ اللّٰهِ (73: 11)، بِذِكْرِ اللّٰهِ(28: 13)، نِعْمَةَ اللّٰهِ (7: 5)، دِيْنَ الْحَقِّ (29: 9)، جَزَآءُ الْاِحْسَانِ (60: 55)، رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَ رَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ (17: 55)، مِنْ يَّوْمِ الْجُمُعَةِ۔ اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ(9: 62)، مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ(22: 7)، مٰلِكَ الْمُلْكِ (26: 3)، اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ (1: 27)، دَارُ الْمُتَّقِيْنَ(30: 16)، اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ(76: 4) اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ(27: 17)، امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّ امْرَاَتَ لُوْطٍ(10: 66)، عِلْمُ السَّاعَةِ(85: 43)، بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۪ ،(114:1۔4)

مستثنیٰ: امْرَاَتُ عِمْرٰنَ (3:35)، مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ (3:97)، اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى (4:10)، اَبْوَابَ جَهَنَّمَ (39:72)

مشق: مندرجہ بالا قرآن کریم کی سبھی مثالوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔10

## آٹھ زیر دینے والے الفاظ

یہ اسم پر داخل ہوتے ہیں اور ان کے آخر میں زیر لگاتے ہیں۔ان کے آخر میں حالت زیری میں زیر آتا ہے، بقیہ سبھی حالتوں میں ان کے آخر میں زبر ہی آتا ہے:

1۔ عِنْدَ( کے پاس): عِنْدَ اللّٰهِ(2:217)، مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ(3:37)، عِنْدَ الْمَسْجِدِ(2:191)، عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ(7:29)، عِنْدَ الْبَيْتِ(8:35)، عِنْدَ الرَّحْمٰنِ(19:78)، عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ(3:49)، عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى(14:53)، عِنْدَ ذِي الْعَرْشِ(81:20)

2۔ قَبْلَ(سے پہلے): قَبْلَ الْحَسَنَةِ(6:13)، قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ(58:17)، مِنْ قَبْلِ صَلٰوةِ الْفَجْرِ(24:58)، قَبْلَ يَوْمِ الْحِسَابِ(38:16)، قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَ قَبْلَ الْغُرُوْبِ(39:50)، مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ(57:10)، مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ(3:154)

3۔ بَعْدَ(کے بعد میں): مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ(4:11)، مِنْۢ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ(4:24)، بَعْدَ الرُّسُلِ(4:165)، مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ(7:69)، مِنْۢ بَعْدِ نُوْحٍ(17:17)، مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ(7:74)، بَعْدَ الْحَقِّ(10:32)، مِنْۢ بَعْدِ الْمَوْتِ(11:7)، بَعْدَ اُمَّةٍ(12:45)، بَعْدَ عِلْمٍ(16:70)، مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ

(16:92)، مِنۢ بَعۡدِ الذِّكۡرِ (21:105)، مِنۢ بَعۡدِ عِلۡمٍ (22:5)، مِنۢ بَعۡدِ صَلٰوةِ الۡعِشَآءِ (24:58)، بَعۡدَ سُوۡٓءٍ (27:11)، مِنۢ بَعۡدِ ضَعۡفٍ (30:54)، مِّنۢ بَعۡدِ خَلۡقٍ (39:6)، بَعۡدَ اللّٰهِ (45:6)، مِنۢ بَعۡدِ اللّٰهِ (45:23)، بَعۡدَ الۡاِيۡمَانِ (49:11)، بَعۡدَ عُسۡرٍ (65:7)۔

4۔ اَمَامَ (کے آگے): اَمَامَ الۡمَسۡجِدِ (مسجد کے آگے)

5۔ وَرَآءَ (کے پیچھے): مِنۡ وَّرَآءِ حِجَابٍ (33:53)، مِنۡ وَّرَآءِ الۡحُجُرٰتِ (49:4)، مِنۡ وَّرَآءِ جُدُرٍ (دیواروں کے پیچھے سے) (59 :14)، مِنۡ وَّرَآءِ اِسۡحٰقَ (11:71)،

6۔ فَوۡقَ (کے اوپر): فَوۡقَ بَعۡضٍ (6:165)، فَوۡقَ الۡاَعۡنَاقِ (8:12)، فَوۡقَ كُلِّ ذِىۡ عِلۡمٍ (12:76)، مِنۡ فَوۡقِ الۡاَرۡضِ (14:26)، فَوۡقَ الۡعَذَابِ (16:68)، فَوۡقَ صَوۡتِ النَّبِىِّ (49:2)

7۔ تَحۡتَ (کے نیچے): تَحۡتَ الشَّجَرَةِ (48:18)، تَحۡتَ عَبۡدَيۡنِ (66:10)

مستثنیٰ: مِنۢ بَعۡدِ مُوۡسٰى (2:246)، بَعۡدَ الذِّكۡرٰى (6:68)، مِنۢ بَعۡدُ (سے پہلے) (33:52)

8۔ بَيۡنَ (کے درمیان): بَيۡنَ النَّاسِ (2:213)، بَيۡنَ السَّمَآءِ وَ الۡاَرۡضِ (2:164)، بَيۡنَ الۡاُخۡتَيۡنِ (4:23)، بَيۡنَ النِّسَآءِ (4:129)، بَيۡنَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ (9:107)، بَيۡنَ الۡبَحۡرَيۡنِ (27:61)، بَيۡنَ الۡقُرٰى (34:18)، بَيۡنَ الۡعِبَادِ (40:48)، بَيۡنَ الۡاَغۡنِيَآءِ (59:7)، مِنۢ بَيۡنِ فَرۡثٍ وَّ دَمٍ (16:66)

نوٹ: عربی میں حالت زیری یعنی وہ حالت جس میں اسم کو زیر لگایا جاتا ہے صرف دو ہی ہیں: ایک جب اسم پر حرف جار داخل ہو۔ دو جب اسم مضاف الیہ ہو۔

مشق: مندرجہ بالا قرآن کریم کی سبھی مثالوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔11

## مرکب توصیفی

اَلْعَمَلُ الصَّالِحُ (نیک عمل)(10 :35)

شَیْءٌ عَجِیْبٌ (عجیب چیز)(2: 50)

اَجْرٌ کَبِیْرٌ (بڑااجر)(7: 35)

مندرجہ بالٰی مثالوں میں خوب غور کرو۔ ہر مثال دواسموں کاایک مرکب ہے جسے مرکب توصیفی کہتے ہیں۔ پہلے والے اسم کو موصوف اور دوسرے والے اسم کو صفت کہتے ہیں۔ جب کسی جاندار یابے جان چیز کو کسی صفت سے متصف کرنا ہو تو اس طرح کامرکب بناتے ہیں۔ جس کی صفت بتانی ہو اسے پہلے لاتے ہیں اوراس کو موصوف کہتے ہیں اوراس کی صفت کو بعد میں لاتے ہیں۔ موصوف ہمیشہ اسم ذات[4] ہوتاہے اور صفت عموماً اسم صفت[5] ہوتی ہے۔ موصوف اور صفت میں چار باتوں میں پوری پوری مطابقت ہونی چاہئے:

1۔ موصوف اگراسم عام ہو توصفت بھی اسم عام ہی ہوناچاہئے اوراگر موصوف اسم خاص ہو توصفت بھی اسم خاص ہی ہوناچاہئے، جیساکہ اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے۔

---

[4] ایسااسم جس سے کسی شخص، چیز، جگہ، جانور کانام معلوم ہو

[5] ایسااسم جس سے کوئی خوبی یاخامی یاحالت یا کیفیت معلوم ہو

2۔ اگر موصوف مذکر ہو توصفت بھی مذکر ہی ہونی چاہیے اور اگر موصوف مؤنث ہو توصفت بھی مؤنث ہی ہونی چاہیے: اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (ایک اچھا نمونہ) (21: 33)، اَجْرًا حَسَنًا (ایک اچھا اجر) (2: 18)۔

3۔ صفت کے آخری حرف کا اعراب (زیر، زبر، پیش) موصوف کے آخری حرف کے اعراب کے مطابق ہی لانا چاہیے: اَلْفَوْزُ الْعَظِیْمُ (عظیم کامیابی) (13: 4)، کَلِمَةً طَیِّبَةً کَشَجَرَةٍ طَیِّبَةٍ (24: 14)، عَذَابٌ شَدِیْدٌ (ایک سخت عذاب) (24: 6)، عَذَابًا شَدِیْدًا (ایک سخت عذاب) (21: 27)

4۔ واحد، تثنیہ اور جمع میں بھی صفت کو اپنے موصوف کے مطابق ہی لانا چاہیے: رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَ نِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ (48:25)

اگر موصوف غیر عاقل (جن وانس کے علاوہ) کی جمع ہو توصفت واحد مؤنث لائی جاتی ہے: مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ (الگ الگ دروازوں سے) (67: 12)

## قرآن کریم سے مثالیں:

اَلْفَوْزُ الْمُبِیْنُ (کھلی کامیابی) (الانعام: 16)، اَلْخُسْرَانُ الْمُبِیْنُ (کھلا نقصان) (الحج: 11)، اَلْفَضْلُ الْمُبِیْنُ (کھلا فضل) (النمل: 27)، اَلْحَقُّ الْمُبِیْنُ (کھلا حق) (النور: 25)، اَلْیَوْمِ الْاٰخِرِ (آخری دن) (البقرۃ: 126)، اَلصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ (سیدھا راستہ) (الفاتحہ: 6)، اَلْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ (47: 6)، اَجْرٌ کَبِیْرٌ (ایک بڑا اجر) (فاطر: 7)، اَجْرًا حَسَنًا (ایک اچھا اجر) (الکہف: 2)، ثَمَنًا قَلِیْلًا

(تھوڑی قیمت)(البقرۃ: 174)، بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ(ایک کھلی دلیل) (النمل:1 2)، ذُوْ فَضْلٍ عَظِيْمٍ (ایک عظیم فضل والا)(آل عمران: 174)، ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ (عظیم فضل والا ) (آل عمران: 74)، اُمَّةً وَّاحِدَةً (ایک امت) (البقرۃ:213)، مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ (ایک نفس) (النساء : 1)، شَفَاعَةً حَسَنَةً (ایک اچھی شفاعت) (النساء: 85)، اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ(ایک اچھا نمونہ) (الاحزاب: 21)، رِجَالًا كَثِيْرًا (بہت سارے مرد) (النساء: 1)، قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ(21: 85)، فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ(22: 85)، رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ(19: 81)، مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ (1: 17)، قَرْضًا حَسَنًا(2:245)، يَوْمَ الْحَجِّ الْاَكْبَرِ(3:9)، اَلْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَ الْعَمَلُ الصَّالِحُ(10: 35)، كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ(24: 14)، رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ(129: 9)، ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ(21:50)، شَيْءٌ عَجِيْبٌ(2: 50)، مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ(34:51)، مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ(16:98)، اُمَّةً مُّسْلِمَةً(128: 2)، لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ(82: 18)، رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَ نِسَآءٌ مُّؤْمِنٰتٌ(25: 48)، لَيْلًا طَوِيْلًا(26: 76)، مَقَامًا مَّحْمُوْدًا(79: 17)، رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ(37: 41)، اَلْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ(149: 6)، قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ(263: 2)، مِنْۢ بَابٍ وَّاحِدٍ۔ مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ(12:67)، رَبٌّ غَفُوْرٌ(15: 34)، مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ (4:92)، اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ(3:97)، فِيْ صُحُفٍ مُّكَرَّمَةٍ(80:13)، لَحْمًا طَرِيًّا(35:12)

مستثنیٰ: اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا (1: 17)، الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى (110: 17)، فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا(2:85)

مشق: مندرجہ بالٰی آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔12

## جملہ اسمیہ

جملہ کہتے ہیں مختلف الفاظ کے ایک مرکب کو جسے ایک ترتیب سے قواعد کالحاظ کرتے ہوئے بنایا جاتا ہے۔جملہ سے ایک پوری بات سمجھ میں آتی ہے۔ جملہ اگر اسم سے شروع ہو تو جملہ اسمیہ کہتے ہیں اور جملہ اگر فعل سے شروع ہو تو جملہ فعلیہ کہتے ہیں۔ اس سبق میں ہم صرف جملہ اسمیہ کا مطالعہ کریں گے اور اگلے سبق میں جملہ فعلیہ پڑھیں گے ،ان شاءاللہ۔

جملہ اسمیہ اسم خاص سے شروع کیا جاتا ہے، پھر اسم عام یا مرکب اضافی یا مرکب توصیفی یا جار مجرور یا فعل لا کر پورا کیا جاتا ہے۔ مندرجہ ذیل مثالوں میں غور کرو:

اَللّٰهُ اَحَدٌ (اللہ ایک ہے)(112:1)، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (تعریف اللہ کے لئے ہے)(2:1)، مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ (محمد اللہ کے رسول ہیں)(48:29)، اَلصُّلْحُ خَيْرٌ (صلاح خیر ہے)(4:128)، اَللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (اللہ معاف کرنے والا رحم کرنے والا ہے)(2:218)، اَللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ (اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے)(2:249)، اَلْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ (فضل اللہ کی طرف سے ہے)(4 :70)، اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ (مرد ذمہ دار ہیں عورتوں پر)(4 :34)، سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ (سلام ہے نوح پر سب جہانوں میں)(37 :79)

1۔ جملہ اسمیہ کے دو جزء ہوتے ہیں: (1) مبتداء اور (2) خبر۔ مبتداء اس اسم یا مرکب کو کہتے ہیں جس سے جملہ کی ابتداء کی جاتی ہے اور جس کے تعلق سے آگے کچھ بتایا جاتا ہے۔ اور مبتداء کے تعلق سے آگے جو کچھ بتایا جاتا ہے اس کو خبر کہتے ہیں۔ اوپر کی ہر مثال میں پہلا اسم مبتداء ہے اور دوسرا اسم یا مرکب خبر ہے۔

نوٹ: عربی میں "ہے اور ہیں" کے لئے کوئی خاص لفظ نہیں ہے۔ اردو میں ترجمہ کرتے وقت خبر کے ساتھ "ہے یا ہیں" لگا کر کرتے ہیں۔

2۔ مبتداء بالعموم اسم خاص یا کوئی مرکب ہوتا ہے اور خبر یا تو اسم عام ہوتی ہے یا کوئی مرکب یا پھر فعل۔

3۔ مبتداء اور خبر دونوں کے آخر میں پیش ہی آتا ہے جب تک کے کوئی ایسا حرف ان پر داخل نہ ہو جو ان میں کسی ایک کے آخر میں زیر یا زبر لگا دے۔ اس لئے مبتداء اور خبر دونوں ہی حالت پیشی مانے جاتے ہیں یعنی وہ حالت جس میں اسم کے آخر میں پیش لگایا جاتا ہے۔

4۔ مبتداء واحد ہو تو خبر بھی واحد ہونی چاہئے، مبتداء تثنیہ ہو تو خبر بھی تثنیہ ہونی چاہئے اور مبتداء جمع سالم ہو تو خبر بھی جمع ہونی چاہئے۔ نیز مبتداء مذکر (مرد) ہو تو خبر بھی مذکر ہونی چاہئے اور اگر مبتداء مؤنث (عورت) ہو تو خبر بھی مؤنث ہونی چاہئے، البتہ اگر مبتداء جمع مکسر (مذکر ہو یا مؤنث) ہو یا غیر عاقل کی جمع ہو تو خبر واحد مؤنث لائی جاتی ہے۔

5۔ اگر مبتداء ایک سے زیادہ ہوں اور جنس میں مختلف ہوں یعنی ایک مذکر اور ایک

مؤنث ہو تو خبر مذکر ہی لاتے ہیں، مثلاً زَيْدٌ وَمَرْيَمُ وَبَكْرٌ مُعَلِّمُوْنَ (زید و مریم و بکر معلم ہیں)۔

6۔ کبھی خبر کو مبتداء سے پہلے بھی لے آتے ہیں: سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ (سلام ہے نوح پر سب جہانوں میں)(79 :37)

## قرآن کریم سے مثالیں:

اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةٌ (39:10)، اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ (24:35)، اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ (24:35)، مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ (4:77)، اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَ الْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ (18:46)، اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَىْءٍ (13:16)، الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّ لَهْوٌ وَّ زِيْنَةٌ (57:20)، فِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ۙ وَّ مَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ رِضْوَانٌ (57:20)، اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ (57:21)، الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ (46:23)، لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَ مِنْۢ بَعْدُ (30:4)، الْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ (82:19)، لِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَ الْمَغْرِبُ (2:115)، لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى (7:180)، لِلّٰهِ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى (16:60)، الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ الْحَقِّ (کارسازی اللہ برحق کے لئے ہے)(18 :44)، لِلّٰهِ الدِّيْنُ الْخَالِصُ (39:3)، لِلّٰهِ الشَّفَاعَةُ (39:44)، فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ (4:34)، الْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ وَ الْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ وَ الطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ وَ الطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ (24:26)، فَرِيْقٌ فِى الْجَنَّةِ وَ فَرِيْقٌ فِى السَّعِيْرِ (42:7)، نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِيْبٌ (61:13)، كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ (3:185)، الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَ

الْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ (5:90)، الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ (9:28)، اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى (2:178)، اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ (2:284)، لِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (57:10)

مشق: مندرجہ بالا آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔13

## مبتداء کو زبر دینے والے 6 حروف

اِنَّ (بے شک)، اَنَّ (یہ کہ)، کَاَنَّ (جیسا کہ)، لٰکِنْ، لٰکِنَّ (لیکن)، لَعَلَّ (شاید کہ)، لَیْتَ (کاش کہ)۔

1۔ یہ 6 حروف جملہ اسمیہ کے شروع میں آتے ہیں اور مبتداء کے آخر میں زبر لگاتے ہیں:

اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ (بے شک اللہ زبردست حکمت والا ہے) (البقرۃ: 220)

اِنَّ نَصْرَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ (بے شک اللہ کی مدد قریب ہے)(البقرۃ: 214)

اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ (بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے)(البقرۃ: 153)

اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَۃَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰہِ (صفا و مروہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہیں۔) (البقرۃ: 158)

اَنَّ الْقُوَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا وَّ اَنَّ اللّٰہَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ (البقرۃ: 165)

اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ (البقرۃ: 173)

اَنَّ اللّٰہَ مَعَ الْمُتَّقِیْنَ ﴿۱۹۴﴾ (البقرۃ: 194)

اَنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ ﴿۲۰۹﴾ (البقرۃ:209)

اِنَّ مَثَلَ عِیْسٰی عِنْدَ اللّٰہِ کَمَثَلِ اٰدَمَ (اٰل عمران: 59)

اِنَّ الْھُدٰی ھُدَی اللّٰہِ (اٰل عمران: 73)

اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ (اٰل عمران: 73)

فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى (البقرۃ:197)

اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ (اٰل عمران:86)

اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ (المآئدۃ:4)

لٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝ (البقرۃ:251)

لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ ۝ (الشوریٰ: 17)

اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ (الجن: 72)

اِنَّ الشَّيْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝ ( یوسف: 5)

لٰكِنَّ عَذَابَ اللّٰهِ شَدِيْدٌ ۝ (الحج: 2)

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ( اٰل عمران: 19)

اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ (بے شک شرک ایک عظیم ظلم ہی ہے)(لقمان: 13)

اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ (بے شک انسان گھاٹے میں ہی ہے)(2: 103)

اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ لَفٰسِقُوْنَ (بے شک لوگوں میں سے بہت لوگ فاسق ہی ہیں۔)

(المآئدۃ:49)

کبھی خبر پر تاکید کے لئے لَ(ہی) داخل کر دیتے ہیں جیسا کہ آخر کے تین مثالوں میں ہے۔

2) مبتداء اگر تثنیہ ہو تو آخر میں ◌َيْنِ آتا ہے اور جمع مذکر سالم ہو تو آخر میں ''◌ِيْنَ'' آتا ہے:

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِى الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ (النساء: 45)

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِىْ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوْنٍ (الحجر: 45)

اِنَّ الْمُجْرِمِيْنَ فِىْ ضَلٰلٍ وَّ سُعُرٍ (القمر: 47)

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِىْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ (الدخان: 51)

3۔ اِنَّ اور اَنَّ کی جگہ اِنْ اور اَنْ بھی استعمال کر سکتے ہیں، لیکن ان کے استعمال سے مبتداء کے آخر میں زبر دینالازمی نہیں۔ البتہ اِنْ کے استعمال کرنے پر خبر کے شروع میں " لَ " کالانالازمی ہے۔

4۔ اِنْ اور اَنْ جملہ فعلیہ میں بھی استعمال کئے جاتے ہیں۔

مشق: مندرجہ بالٰی عربی آیات کا اردو میں ترجمہ کرو۔

# سبق۔14

## اسم اشارہ

جس لفظ سے کسی جاندار یا بے جان چیز کی طرف اشارہ کرتے ہیں اسے اسم اشارہ کہتے ہیں۔اسماءِ اشارہ کو اسم خاص میں شمار کیا جاتا ہے اور وہ یہ ہیں:

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | هٰذَا (یہ،اِس) | هٰذَانِ، هٰذَيْنِ (یہ دو،اِن دو) | هٰؤُلَآءِ (یہ،اِن) |
| مؤنث | هٰذِهٖ (یہ،اِس) | هَاتَانِ، هَاتَيْنِ (یہ دو،اِن دو) | |
| مذکر | ذَالِكَ (وہ،اُس) | ذَانِكَ، ذَيْنِكَ (وہ دو،اُن دو) | أُولٰٓئِكَ (وہ،اُن) |
| مؤنث | تِلْكَ (وہ،اُس) | تَانِكَ، تَيْنِكَ (وہ دو،اُن دو) | |

1۔اسماءاشارہ واحد اور جمع میں کسی بھی حالت میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی البتہ تثنیہ حالت پیشی میں پہلا والا اور حالت زیری وزبری میں دوسرا والا آتا ہے۔

2۔ جن اسمائے اشارہ کے آخر میں " كَ " ہے قرآن کریم میں وہ مخاطب کے جنس اور عدد کے اعتبار سے بدلا گیا ہے: ذَالِكَ، ذَالِكُمَا، ذَالِكُمْ، ذَالِكُنَّ،

تِلْكَ، تِلْكُمْ، وغیرہ لیکن ان سب کا معنٰی وہی ہے۔

3۔ ذَالِكَ، تِلْكَ اور اُولٰٓئِكَ قرآن مجید میں "یہ، اِس اور اِن" کے معنٰی میں بھی استعمال ہوا ہے۔

4۔ اسماء اشارہ کے بعد اسم عام یا کوئی مرکب لے آئیں تو جملہ اسمیہ بنتا ہے:

هٰذَا صِرَاطٌ (یہ راستہ ہے)(3:51)

هٰذَا يَوْمٌ (یہ ایک دن ہے) (11:77)

هٰذَا غُلٰمٌ (یہ ایک لڑکا ہے) (12:19)

ذٰلِكَ يَوْمٌ (وہ ایک دن ہے) (11:103)

ذٰلِكَ ذِكْرٰى (یہ ایک یاد دہانی ہے) (11:144)

ذٰلِكَ وَعْدٌ (یہ ایک وعدہ ہے) (11:65)

## قرآن کریم سے مثالیں:

هٰذَا مِنْ عِنْدِ اللهِ (2:79)، هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ (3:51)، هٰذَا بَيَانٌ لِّلنَّاسِ وَ هُدًى وَّ مَوْعِظَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ (3:138)، وَ هٰذَا كِتٰبٌ (6:92)، اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ (7:109)، اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عَجِيْبٌ (11:72)، اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ (38:5)، هٰذَا يَوْمٌ عَصِيْبٌ (یہ ایک مصیبت والا دن ہے)(77: 11)، هٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِيْنٌ (16:103)، هٰذَا حَلٰلٌ وَّ هٰذَا حَرَامٌ (16:116)، فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ (41: 17)، اِنَّ هٰذَا عَدُوٌّ (117: 20)، هٰذَا ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ (50: 21)،

هٰذَآ اِفۡكٌ مُّبِيۡنٌ(12: 24)، هٰذَا بُهۡتَانٌ عَظِيۡمٌ(24: 16)، هٰذَا سِحۡرٌ مُّبِيۡنٌ(27:13)، هٰذَا مِنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ(28:15)، هٰذَا خَلۡقُ اللّٰهِ(31:11)، هٰذَا يَوۡمُ الۡفَصۡلِ(37:21)، هٰذَا عَذَابٌ اَلِيۡمٌ(44:11)، هٰذَا بَصَآئِرُ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحۡمَةٌ(45:20)، هٰذَآ اِفۡكٌ قَدِيۡمٌ(46:11)، وَهٰذَا كِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ(46:12)، هٰذَا يَوۡمٌ عَسِرٌ(54:8) فِىۡ هٰذِهِ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا(3:117)، فِىۡ هٰذِهِ الدُّنۡيَا حَسَنَةٌ(16:30)، اِنَّمَا هٰذِهِ الۡحَيٰوةُ الدُّنۡيَا مَتَاعٌ(40:39)، لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ(4:143)، ذٰلِكَ تَخۡفِيۡفٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ وَرَحۡمَةٌ(2:178)، اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَعِبۡرَةً لِّاُولِى الۡاَبۡصَارِ(3:13)، ذٰلِكَ مَتَاعُ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا(3:14)، ذٰلِكَ مِنۡ اَنۡۢبَآءِ الۡغَيۡبِ(3:44)، مِنۡۢ بَعۡدِ ذٰلِكَ(3:89)، فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنۡ عَزۡمِ الۡاُمُوۡرِ(3:186)، وَذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِيۡمُ(4:13)، ذٰلِكَ خَيۡرٌ(4:59)، ذٰلِكَ الۡفَضۡلُ مِنَ اللّٰهِ(4:70)، ذٰلِكُمۡ فِسۡقٌ(5:3)، وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيۡنَ(5:29)، ذٰلِكَ فَضۡلُ اللّٰهِ(5:54)، وَذٰلِكَ جَزَآءُ الۡمُحۡسِنِيۡنَ(5:85)، وَذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡمُبِيۡنُ(6:16)، ذٰلِكَ تَقۡدِيۡرُ الۡعَزِيۡزِ الۡعَلِيۡمِ(6:96)، ذٰلِكَ خَيۡرٌ ؕ ذٰلِكَ مِنۡ اٰيٰتِ اللّٰهِ(7:26)، ذٰلِكَ مَثَلُ الۡقَوۡمِ(7:176)، وَذٰلِكَ جَزَآءُ الۡكٰفِرِيۡنَ(9:26)، ذٰلِكَ الدِّيۡنُ الۡقَيِّمُ(9:36)، ذٰلِكَ الۡخِزۡىُ الۡعَظِيۡمُ(9:63)، ذٰلِكَ يَوۡمٌ مَّجۡمُوۡعٌ(11:103)، وَذٰلِكَ يَوۡمٌ مَّشۡهُوۡدٌ(11:103)، ذٰلِكَ ذِكۡرٰى لِلذّٰكِرِيۡنَ(11:114)، ذٰلِكَ وَعۡدٌ(11:65)، ذٰلِكَ مِنۡ فَضۡلِ اللّٰهِ(12:38)، وَفِىۡ ذٰلِكُمۡ بَلَآءٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ عَظِيۡمٌ(14:6)، اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّلۡمُتَوَسِّمِيۡنَ

(بے شک اس میں نشانیاں ہیں صاحب فراست لوگوں کے لئے)(75: 15)، اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (15:77)، ذٰلِكَ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰهِ (18:17)، اِنَّ ذٰلِكَ فِیْ كِتٰبٍ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ یَسِیْرٌ (22:70)، اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَرَحْمَةً وَّ ذِكْرٰى (29:51)، اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْیِ الْمَوْتٰى (30:50)، اِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ (31:17)، ذٰلِكَ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ (32:6)، اِنَّ ذٰلِكَ لَحَقٌّ (38:64)، اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى لِاُولِی الْاَلْبَابِ (39:21)، ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ (39:23)، ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ (41:9)، ذٰلِكَ جَزَآءُ اَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ (41:28)، اِنَّ ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ (42:43)، ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِیْدٌ (وہ دور والی واپسی ہے)(3: 50)، ذٰلِكَ یَوْمُ الْوَعِیْدِ (20: 50)، ذٰلِكَ یَوْمُ الْخُلُوْدِ (34: 50)، ذٰلِكَ یَوْمُ الْخُرُوْجِ (42:50)، ذٰلِكُمْ حُكْمُ اللّٰهِ (10:60)، ذٰلِكَ یَوْمُ التَّغَابُنِ (64:9)، ذٰلِكَ اَمْرُ اللّٰهِ (65:5)، ذٰلِكَ دِیْنُ الْقَیِّمَةِ (98:5)

اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ (2 :39)، اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ (2 :82)، اُولٰٓىِٕكَ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ (3:114)، اُولٰٓىِٕكَ كَالْاَنْعَامِ (7:179)، اُولٰٓىِٕكَ فِیْ ضَلٰلٍۭ بَعِیْدٍ (14:3)، اُولٰٓىِٕكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ (39:22)، اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَحِیْمِ (22:51)، اُولٰٓىِٕكَ مُبَرَّءُوْنَ (24:26)، اُولٰٓىِٕكَ حِزْبُ الشَّیْطٰنِ (58:19)، اُولٰٓىِٕكَ فِی الْاَذَلِّیْنَ (58:20)، اُولٰٓىِٕكَ حِزْبُ اللّٰهِ (58:22)، اُولٰٓىِٕكَ فِیْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ (70:35)، اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ الْمَیْمَنَةِ (90:18)

مشق: مندرجہ بالا آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

5۔اسماءاشارہ کے ساتھ اسم عام آئے تو جملہ اسمیہ بنتا ہے جیسا کہ اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے، لیکن اگر ان کے ساتھ اسم خاص یعنی "ال" والا اسم لگایا جائے تو اس کو ایک جملہ کی حیثیت سے بھی لا سکتے ہیں اور ایک مرکب کی حیثیت سے بھی لا سکتے ہیں جسے مرکب اشاری کہتے ہیں:

هٰذَا كِتٰبٌ (یہ ایک کتاب ہے۔)(6:92) جملہ اسمیہ ہے، جبکہ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ (یہ کتاب یا وہی کتاب ہے)(2: 2) مرکب اشاری بھی ہے اور جملہ اسمیہ بھی ہے۔[6] دونوں کے معنیٰ میں خوب غور و فکر کرو اور فرق کو سمجھو۔

## قرآن کریم سے مرکب اشاری کی مثالیں:

هٰذَا الْقُرْاٰنُ (یہ قرآن) (6:19)

هٰذَا الْوَعْدُ (یہ وعدہ) (10:48)

هٰذَا الْفَتْحُ (یہ فیصلہ) (32:28)

اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ (وہی مقرب لوگ ہیں)(11: 56)

ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ (یہ فضل اللہ کی طرف سے ہے۔) (4:70)

ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ (یہی مضبوط دین ہے۔) (9:36)

مرکب اشاری میں عدد اور جنس کے اعتبار سے مطابقت ہونا ضروری ہے۔ لیکن اگر

[6] مرکب اشاری میں اسم اشارہ کے ساتھ جو اسم خاص آتا ہے اس کو مشار الیہ کہتے ہیں۔

اسم اشارہ کے بعد آنے والا اسم جمع مکسر (مذکر ہو یا مؤنث) ہو تو اسم اشارہ واحد مؤنث ہی لاتے ہیں:

تِلْكَ الرُّسُلُ (یہی رسول ہیں) (2 :253)

تِلْكَ الْاَيَّامُ (یہی دن ہیں)(3 :140)

تِلْكَ الْقُرٰى (وہی بستیاں ہیں)(7 :101)

هٰذِهِ النَّارُ (یہی آگ ہے)(52 :14)

ذٰلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيْمُ (یہی عظیم رسوائی ہے۔)(9:63)

ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ (یہی عظیم کامیابی ہے) (5:119)

ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ (یہی کھلی کامیابی ہے)(6:16)

تِلْكَ الْجَنَّةُ (وہی جنت ہے) (19 :63)

تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ (وہی آخرت کا گھر ہے)(28 :83)

تِلْكَ الْاَمْثَالُ (وہی مثالیں ہیں) (29 :43)

جیسا کہ اوپر بتایا گیا تھا کہ اسماءاشارہ واحد اور جمع میں کسی بھی حالت میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی،اس لئے مختلف حالات کا اثر مشارٌ الیہ (اسم اشارہ کے ساتھ جو اسم آئے) پر پڑتا ہے:

هٰذَا الْقُرْاٰنُ (یہ قرآن) (6:19)

اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ (بے شک یہ قرآن)(17:9)

فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ (اس قرآن میں)(17:41)

بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ (اس قرآن کے جیسا) (17:88)

وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ (اس امن والے شہر کی قسم) (95:3)

فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا (اس دنیاوی زندگی میں) (3:117)

مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ (اس قریہ سے) (4:75)

فِيْ بُطُوْنِ هٰذِهِ الْاَنْعَامِ (ان چوپایوں کے پیٹ سے) (6:139)

عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ (اس شجر سے) (7:20)

فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا (اس دنیا میں) (7:156)

عَلٰٓى اَهْلِ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ (اس قریہ کے رہنے والوں پر) (29:34)

# سبق۔15

## اسم ضمیر

| ضمیر پیشی | | واحد (اکیلا) | تثنیہ (دونوں) | جمع (سب) |
|---|---|---|---|---|
| متکلم | مذکر و مؤنث | أَنَا<br>(میں، میں نے) | نَحْنُ<br>(ہم، ہم نے) | |
| مخاطب | مذکر | أَنْتَ<br>(آپ، آپ نے) | أَنْتُمَا<br>(آپ، آپ نے) | أَنْتُمْ<br>(آپ، آپ نے) |
| | مؤنث | أَنْتِ<br>(آپ، آپ نے) | أَنْتُمَا<br>(آپ یا آپ نے) | أَنْتُنَّ<br>(آپ، آپ نے) |
| غائب | مذکر | هُوَ<br>(وہ، اس نے) | هُمَا<br>(وہ، انہوں نے) | هُمْ<br>(وہ، انہوں نے) |
| | مؤنث | هِيَ<br>(وہ، اس نے) | هُمَا<br>(وہ، انہوں نے) | هُنَّ<br>(وہ، انہوں نے) |

جو لفظ کسی جاندار یا بے جان چیز کے نام کے بدلے میں استعمال ہو اسے ضمیر کہتے ہیں۔اسم ضمیر دو قسم کے ہیں: ضمیر پیشی اور ضمیر زیری وزبری

ضمیر پیشی، حالت پیشی میں استعمال ہوتی ہے۔اس کے علاوہ دوسری تمام حالتوں یعنی حالت زیری اور حالت زبری میں ضمیر زیری وزبری کا استعمال کیا جاتا ہے۔

## قرآن کریم سے ضمیر پیشی کی مثالیں:

اَنَا التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ (2:160)، وَ اَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِیْنَ (3:81)، وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ (6:79)، مَآ اَنَا عَلَیْكُمْ بِحَفِیْظٍ (6:104)، وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ (6:163)، اَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِیْنٌ (7:68)، وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِیْنَ (7:143)، اَنَا بَرِیْٓءٌ (10:41)، وَ اَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ (10:90)، اَنَا بَشَرٌ (18:110)، وَ اَنَا عَلٰی ذٰلِكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِیْنَ (21:56)، اِنَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُنْذِرِیْنَ (27:92)، اِنَّمَا الْاٰیٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ وَ اِنَّمَآ اَنَا نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ (29:50)، نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ (2:11)، نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ (2:14)، نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ (3:52)، بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُوْرُوْنَ (15:15)، نَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ (15:23)، نَحْنُ اُولُوْا قُوَّةٍ (27:33)، بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ (56:67)، اَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ (5:114)، اَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ شَهِیْدٌ (5:117)، اَنْتَ خَیْرُ الْفٰتِحِیْنَ (7:89)، اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ (7:151)، اَنْتَ خَیْرُ الْغٰفِرِیْنَ (7:155)، اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِیْرٌ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ وَّكِیْلٌ (11:12)، اَنْتَ اَحْكَمُ الْحٰكِمِیْنَ (11:45)، اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّ لِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ (13:7)، اَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ (23:118)، اِنَّمَآ اَنْتَ مِنَ الْمُسَحَّرِیْنَ (26:185)، اِنَّمَآ اَنْتَ مُذَكِّرٌ (88:21)، اَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ (2:51)، اَنْتُمْ مُّعْرِضُوْنَ (2:83)، اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ (2:132)، اَنْتُمْ عٰكِفُوْنَ (2:187)، اَنْتُمْ شُهَدَآءُ (3:99)، بَلْ اَنْتُمْ بَشَرٌ (5:18)، بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ (7:81)، اَنْتُمْ صَامِتُوْنَ (7:193)، اَنْتُمْ قَلِیْلٌ

(8:26)، اَنْتُمْ بَرِيْٓـُٔوْنَ (10:41)، وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ(10:53)، اِذْ اَنْتُمْ جٰهِلُوْنَ(12:89)، بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ عٰدُوْنَ(26:166)، يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ(35:15)، اَنْتُمْ دٰخِرُوْنَ (37:18)، وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ ۖ وَاللّٰهُ مَعَكُمْ (47:35)، وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ(47:38)، هُوَ كُرْهٌ ۔ هُوَ خَيْرٌ ۔ هُوَ شَرٌّ (2:216)، هُوَ كَافِرٌ (2:217)، وَ هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (2:255)، وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ (2:29)، وَهُوَ مُحَرَّمٌ (2:85)، وَهُوَ الْحَقُّ(2:91)، هُوَ مُحْسِنٌ(2:112)، اِنَّ هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى(2:120)، هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (2:137)، هُوَ قَآئِمٌ (3:39)، هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَمَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ(3:78)، وَ هُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ(3:85)، وَ هُوَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ(3:150)، هُوَ مُؤْمِنٌ(4:92)، وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (5:76)، وَهُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ وَ فِي الْاَرْضِ(6:3)، اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ(6:19)، وَهُوَ خَيْرُ الْفٰصِلِيْنَ(6:57)، وَ هُوَ اَسْرَعُ الْحٰسِبِيْنَ(6:62)، وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ(6:102)، وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ(6:103)، هُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ(6:164)، وَ هُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ(7:87)، ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ (9:72)، وَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ (9:104)، هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (9:129)، هُوَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ(12:27)، هُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ(12:64)، وَ هُوَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ(13:41)، وَهُوَ الرَّحِيْمُ الْغَفُوْرُ (34:2)، وَهُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ(34:23)، وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ (34:26)، بَلْ هُوَ اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (34:27)، وَهُوَ

خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ(34:39)، وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ(34:47)، وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ(2: 35)، يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَ اللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ(35 :15)، ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ(32: 35)، بَلٰى ۗ وَ هُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ (36:81)، هُوَ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ(39:4)، اَلَا هُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ(39:5)، اِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ(20: 40)، وَ هُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ(42:19)، وَ هُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ(42:28)، اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ(51:58)، وَ هُوَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ(57:6)، هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ(59:22)، بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ(85:21)، هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ(112:1)، اَلَا ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ(39:15)، هُوَ مُلِيْمٌ (37:142)، هُوَ سَقِيْمٌ (37:145)، هُوَ خَالِدٌ فِي النَّارِ(47:15)، وَ هُوَ شَهِيْدٌ(50:37)، هِيَ مَوَاقِيْتُ لِلنَّاسِ وَ الْحَجِّ(2:189)، هِيَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ(7:107)، هِيَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِيْنَ(7:108)، وَ كَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ؕ وَ اللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ (9:40)، هِيَ اَحْسَنُ(53: 17)، هِيَ حَيَّةٌ(20:20)، هِيَ ظَالِمَةٌ فَهِيَ خَاوِيَةٌ (45: 22)، مَا هِيَ بِعَوْرَةٍ(13: 33)، هِيَ رَمِيْمٌ(36:78)، بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ(39:49)، اِنَّ الْاٰخِرَةَ هِيَ دَارُ الْقَرَارِ(40:39)، هِيَ دُخَانٌ (41:11)، فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ(13: 79)، فَاِنَّ الْجَحِيْمَ هِيَ الْمَاْوٰى(39: 79)، فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى (41: 79)، فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ(229: 2)، وَ الْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ(254: 2)، اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ(2:5)، وَ مَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ(2:8)، اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ(2:27)،

فَاِنَّمَا هُمْ فِیْ شِقَاقٍ (2:137)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ(2:157)، هُمْ كُفَّارٌ (2:161)، وَ مَا هُمْ بِخٰرِجِیْنَ مِنَ النَّارِ (2:167)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ(2:177)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمْ وَقُوْدُ النَّارِ(3:10)، هُمْ مُّعْرِضُوْنَ(3:23)، فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ(82: 3)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الضَّآلُّوْنَ(90: 3)، هُمْ رٰكِعُوْنَ(55: 5)، فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ (56: 5)، هُمْ مُّهْتَدُوْنَ (6:82)، وَ هُمْ بِالْاٰخِرَةِ كٰفِرُوْنَ (7:45)، وَّ هُمْ نَآئِمُوْنَ(7:97)، اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ (179: 7)، اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا (4: 8)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُعْتَدُوْنَ(10: 9)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ(20: 9)، هُمْ صٰغِرُوْنَ(29: 9)، هُمْ كٰرِهُوْنَ(48: 9)، هُمْ كٰفِرُوْنَ(9:55)، اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ(9:67)، هُمْ فٰسِقُوْنَ(9:84)، هُمْ اَغْنِیَآءُ(9:93)، وَ هُمْ مُّشْرِكُوْنَ(12:106)، فَمَا هُمْ بِمُعْجِزِیْنَ(16:46)، وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ(105: 16)، وَ هُمْ فِیْ غَفْلَةٍ (39: 19)، هُمْ شٰهِدُوْنَ(37:150)، اِذْ هُمَا فِی الْغَارِ(9:40)

## ضمیر زیری و زبری

ضمیر زیری و زبری کو ضمیر متصل بھی کہتے ہیں کیوں کہ یہ کسی نہ کسی لفظ کے آخر میں لگ کر ہی آتی ہے۔ یہ یا تو اسم کے آخر میں لگ کر مضاف الیہ کی حیثیت سے آتی ہے یا فعل کے آخر میں لگ کر مفعول کی حیثیت سے آتی ہے یا زیر دینے والے حروف کے آخر میں لگ کر آتی ہے یا زبر دینے والے حروف کے آخر میں لگ کر آتی ہے:

| ضمیر زیری وزبری | | واحد (اکیلا) | تثنیہ (دونوں) | جمع (سب) |
|---|---|---|---|---|
| متکلم | مذکر و مؤنث | يْ (مجھے، مجھ کو، میرا، میری، میرے) | نَا (ہمیں، ہم کو، ہمارا، ہماری، ہمارے) | |
| مخاطب | مذکر | كَ (تمہیں، تم کو، تمہارا، تمہاری، تمہارے) | كُمَا (تم دونوں کو، کا، کی، کے) | كُمْ (آپ کو، کا، کی، کے) |
| | مؤنث | كِ (تمہیں، تم کو، تمہارا، تمہاری، تمہارے) | كُمَا (تم دونوں کو، کا، کی، کے) | كُنَّ (آپ کو، کا، کی، کے) |
| غائب | مذکر | هٗ (اسے، اس کو، کا، کی، کے) | هُمَا (انہیں، ان دونوں کو، کا، کی، کے) | هُمْ (انہیں، ان، کا، کی، کے) |
| | مؤنث | هَا (اسے، اس کو، کا، کی، کے) | هُمَا (انہیں، ان دونوں کو، کا، کی، کے) | هُنَّ (انہیں، ان، کا، کی، کے) |

1) هُمَا، هُمْ، هُنَّ سے پہلے زیر آئے یا "یْ" آئے تو هِمَا، هِمْ، هِنَّ لکھے جاتے

ہیں، مثلاً: بِهِمَا، بِهِمْ، بِهِنَّ، عَلَيْهِمَا، عَلَيْهِمْ، عَلَيْهِنَّ

2) هُمَا، هُمْ، هُنَّ: یہ تینوں ضمائر ضمیر پیشی میں بھی ہیں اور ضمیر زیری وزبری میں بھی ہیں۔ نوٹ کرلیں

3) حرف جار " لِ " کے بعد ضمیر زیری وزبری آئے تو " لَ " پڑھا جاتا ہے:

لَكَ، لَهُمْ، لَنَا، لیکن " یْ " کے ساتھ آئے تو " لِ " ہی پڑھا جاتا ہے، جیسے لِيْ۔

4) " یْ " اسم کے آخر میں لگ کر مضاف الیہ بن کر آئے تو حالت پیشی، حالت زبری وزیری تینوں حالات میں مضاف کے آخر میں زیر ہی آتا ہے:

اِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَ رَبُّكُمْ (3:51)، اِنِّيْ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ (6:57)، اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ (7:187)، اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (11:41)، اِنَّ رَبِّيْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ (11:61)، اِنَّ رَبِّيْ لَسَمِيْعُ الدُّعَآءِ (14:39)، الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ (17:85)، هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ (18:98)، اِنِّيْ مُهَاجِرٌ اِلٰى رَبِّيْ (29:26)۔

5) اِنَّ، اَنَّ، كَاَنَّ اور لٰكِنَّ کے آخر میں " یْ " آئے تو اِنِّيْ، اَنِّيْ، كَاَنِّيْ اور لٰكِنِّيْ بھی لکھتے ہیں اور اِنَّنِيْ، اَنَّنِيْ، كَاَنَّنِيْ اور لٰكِنَّنِيْ بھی لکھتے ہیں:

اِنَّنِيْ بَرِيْٓءٌ (بے شک میں بری ہوں) (6:19)، اِنَّنِيْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِيْرٌ وَّ بَشِيْرٌ (بے شک میں تمہارے لئے اس کی طرف سے آگاہ کرنے والا اور خوشخبری سنانے والا ہوں۔) (11:2)، اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ (بے شک میں مسلمین میں

سے ہوں)(33:41)، اِنَّنِیْ مَعَکُمَآ (بے شک میں تم دونوں کے ساتھ ہوں) (20:46)، لٰکِنِّیْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ (بے شک میں ایک رسول ہوں رب العالمین کی طرف سے)(7:67)

لَیْتَ کے آخر میں "یْ" آئے تو لَیْتَنِیْ ہی لکھتے ہیں۔

لَعَلَّ کے آخر میں "یْ" آئے تو لَعَلِّیْ ہی لکھتے ہیں

## قرآن کریم سے ضمیر زیری وزبری کی مثالیں:

وَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ (2:262)، لَیْسَ عَلَیْكَ هُدٰىهُمْ (2:272)، اُولٰٓئِكَ عَلَیْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَ رَحْمَةٌ ۗ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ (157: 2)، فَلَآ اِثْمَ عَلَیْهِ (2:182)، لَیْسَ عَلَیْكُمْ جُنَاحٌ (2:198)، فَاِنَّمَا عَلَیْكَ الْبَلٰغُ (3:20)، لَیْسَ عَلَیْنَا فِی الْاُمِّیّٖنَ سَبِیْلٌ (3:75)، اُولٰٓئِكَ جَزَآؤُهُمْ اَنَّ عَلَیْهِمْ لَعْنَةَ اللّٰهِ وَ الْمَلٰٓئِكَةِ وَ النَّاسِ اَجْمَعِیْنَ (87: 3)، فَلَا جُنَاحَ عَلَیْهِمَآ (4:128)، سَلٰمٌ عَلَیْكُمْ (6:54)، وَمَآ اَنْتَ عَلَیْهِمْ بِوَكِیْلٍ (6:107)، وَ اِنَّهٗ لَفِسْقٌ (6:121)، اِنَّكُمْ لَمُشْرِكُوْنَ (6:121)، اِنَّهٗ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (8:43)، وَ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ (252: 6)، اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ (32: 2)، اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ (54: 2)، اِنَّكَ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِیْنَ (145: 2)، اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ (3:8)، رَبَّنَآ اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ (3:9)، اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

(3:26)، اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ(3:38)، اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَ الْكٰفِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعًا(3:140)، لَا عِلْمَ لَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ(5:109)، بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ(7:81)، اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ (7:90)، اِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ(7:114)، اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ(2:12)، اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ السُّفَهَآءُ(2:13)، وَ اَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ(2:46)، اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ(2:208)، اِنَّهُمْ لَمَعَكُمْ(5:53)، وَ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ(6:28)، وَ اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ(12:51)، اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ(39:30)، اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ(41:54)، اِنِّيْ جَاعِلٌ فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً(2:30)، اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ(7:21)، اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا(7:158)، اِنِّيْ لَكُمْ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ(11:25)، اِنِّيْ حَفِيْظٌ عَلِيْمٌ(12:55)، اِنَّا مَعَكُمْ(2:14)، وَ اِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَ(2:70)، اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ(5:24)، يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ ضَلٰلَةٌ وَّ لٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ(7:61)، اَللّٰهُ رَبُّنَا وَ رَبُّكُمْ ؕ لَنَآ اَعْمَالُنَا وَ لَكُمْ اَعْمَالُكُمْ(42:15)

مشق: مندرجہ بالا آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔16

## جملہ اسمیہ کو منفی بنانا

جملہ اسمیہ کو منفی بنانے کے لئے شروع میں مَا یا لَا یا لَیْسَ یا اِنْ لاتے ہیں۔ان کے لانے پر جملہ اسمیہ کی خبر کے آخر میں زبر لگاتے ہیں:

مَاهٰذَا بَشَرًا (یہ بشر نہیں ہے۔) (12 :31)

مَا یا لَا یا لَیْسَ کی خبر پر کبھی حرف جار "بِ" لاتے ہیں۔اس سے خبر پر زیر تو لگتا ہے، لیکن معنٰی وہی رہتا ہے:

مَااللّٰهُ بِغَافِلٍ(اللہ غافل نہیں ہے۔)(74: 2)،

مَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ(وہ مومن نہیں ہیں۔)(8: 2)،

مَآ اَنَا بِبَاسِطٍ(میں بڑھانے والا نہیں ہوں۔) (28: 5)

مَا هُوَ بِبَالِغِهٖ(وہ اس کو پہنچنے والا نہیں ہے۔) (13:14)

مَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ(میں تم پر نگاہبان نہیں ہوں۔)(104: 6)

لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا (وہ اس سے نکلنے والا نہیں۔)(6:122)

اَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ (یہ کہ اللہ بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں۔)(8:51)

نیز خبر پر کوئی اور حرف جار آئے تو بھی خبر پر زیر لگاتے ہیں:

مَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ(میں مشرکوں میں سے نہیں ہوں)(79: 6)

مَا هُوَ مِنَ الْكِتٰبِ ( وہ کتاب میں سے نہیں ہے۔)(78: 3)
مَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللهِ (وہ اللہ کے پاس سے نہیں ہے۔)(3:78)

مندرجہ ذیل آیات کا اردو میں ترجمہ کرو:
مَا هُوَ بِمَيِّتٍ (17: 14)، مَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ (41: 69)، مَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ (25: 81)، مَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنَ النَّارِ (167: 2)، مَا هُمْ مِّنْكُمْ (56: 9)، مَا هُمْ بِحٰمِلِيْنَ مِنْ خَطٰيٰهُمْ مِّنْ شَيْءٍ (12: 29)، مَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ (39:51)، اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ (31: 12)

جملہ اسمیہ پر مَا یا لَا یا لَيْسَ یا اِنْ لاکر مبتداء اور خبر کے درمیان اِلَّا لے آؤ تو مَا یا لَا یا لَيْسَ یا اِنْ کا اعرابی عمل باطل ہو جاتا ہے:
وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ (144: 3)، وَ مَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ (126: 3)، اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ (184: 7)، اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ وَّ قُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ (36:69)، اِنْ هُوَ اِلَّا عَبْدٌ (43:59)

لَا کو ایک اور طریقہ سے بھی استعمال کرتے ہیں۔ وہ ایسے کہ جملہ اسمیہ کا مبتداء کے طور پر اسم عام کو لے آتے ہیں اور اس پر ایک زبر لگاتے ہیں۔ اس سے معنٰی میں اسم عام کے جنس ہی کی نفی ہو جاتی ہے۔ تب اس کا معنٰی ہوتا ہے "کوئی نہیں":

لَا رَيْبَ فِيْهِ (کوئی شک نہیں اس میں)(4:87)
لَا شَرِيْكَ لَهٗ (کوئی شریک نہیں اس کا)(6:163)

اس طریقہ سے استعمال کرتے وقت اگر مبتداءاور خبر کے درمیان اِلَّا آجائے تولَا کا اعرابی عمل باطل نہیں ہوتا:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (کوئی عبادت کے لائق نہیں سوائے اللہ کے)(19: 47)

اِنَّمَا (بس، صرف، ہی) جملہ اسمیہ کے شروع میں لاتے ہیں اس کے لانے سے وہی معنٰی آتے ہیں جو اِنْ اور اِلَّا یا مَا اور اِلَّا کے لانے سے آتے ہیں:

اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ (ہم بس اصلاح کرنے والے ہیں)(11: 2)، اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ (ہم بس ایک فتنہ ہیں)(2:102)، اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ كَلِمَتُهٗ (4:171)، اِنَّمَا الْخَمْرُ وَ الْمَيْسِرُ وَ الْاَنْصَابُ وَ الْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ (5:90)، اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ (5:92)، اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ (6:159)، اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ (7:187)، اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَ اَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ (8:28)، اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ (9:28)، اِنَّمَا الْغَيْبُ لِلّٰهِ (10:20)، اِنَّمَا بَغْيُكُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ (10:23)، اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِيْرٌ (11:12)، اِنَّمَا عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ (16:95)، اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ (18:110)، اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ (19:19)

مشق: مندرجہ بالٰی آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔17

## فعل

1۔ فعل اس لفظ کو کہتے ہیں جس سے کوئی کام کا ہونا یا کرنا معلوم ہو، مثلاً
فَتَحَ(کھولا)، نَصَرَ (مدد کی)، ضَرَبَ (مارا)، سَمِعَ (سنا)، حَسِبَ(گمان کیا)،
ضَعُفَ(کمزور ہوا)

2۔ فعل حروف کے لحاظ سے تین حرفی ہی ہوتے ہیں۔ گنتی کے چند افعال چار حرفی،
پانچ حرفی ہیں۔

3۔ تین حرفی فعل کے پہلے حرف کو فاء کلمہ دوسرے کو عین کلمہ اور تیسرے کو لام
کلمہ کہتے ہیں: سَمِعَ میں "س" فاء کلمہ، "م" عین کلمہ اور "ع" لام کلمہ ہے۔

4۔ فعل زمانہ کے لحاظ سے دو طرح کے ہوتے ہیں: (1) فعل ماضی: وہ فعل جو یہ
بتائے کہ کام ہو چکا ہے یا کر چکے ہیں، جیسا کہ اوپر کی مثالوں میں ہے۔ اور (2) فعل
مضارع: وہ فعل جو یہ بتائے کہ کام ہوتا ہے یا ہوگا، کرتا ہے یا کریگا۔ یعنی اس فعل
میں زمانہ حال اور مستقبل دونوں پائے جاتے ہیں، جیسے:

| ماضی | مضارع |
|---|---|
| فَتَحَ(کھولا) | يَفْتَحُ (کھولتا ہے یا کھولے گا) |
| نَصَرَ (مدد کی) | يَنْصُرُ (مدد کرتا ہے یا کریگا) |

| ضَرَبَ (مارا) | یَضْرِبُ (مارتا ہے یا مار یگا) |
|---|---|
| سَمِعَ (سنا) | یَسْمَعُ (سنتا ہے یا سنیگا) |
| حَسِبَ (گمان کیا) | یَحْسِبُ (گمان کرتا ہے یا کریگا) |
| ضَعُفَ (کمزور ہوا) | یَضْعُفُ (کمزور ہوتا ہے یا ہو گا) |

5۔ سارے افعال کے ماضی و مضارع کے حرکات (زیر، زبر، پیش اور جزم) مندرجہ بالٰی 6 افعال کے مطابق ہی آتے۔ اس لئے کہا جاتا ہے کہ فعل کے 6 ابواب ہیں۔ یاد رہے فعل پر کبھی تنوین نہیں آتی۔

6۔ لغت میں فعل ماضی کے ساتھ فعل مضارع یا پھر اس کا باب بھی درج ہوتا ہے۔ فعل کا باب حفظ کرنے کی ضرورت نہیں۔ باب صرف مضارع کے ع کلمہ کی حرکت بتانے کے لئے آتا ہے۔ فعل ماضی کے ساتھ فعل مضارع حفظ کر لیں۔ قرآن مجید میں کثیر الاستعمال چند افعال مندرجہ ذیل ہیں۔ کتنی مرتبہ استعمال ہوئے ہیں وہ بھی دیا گیا ہے۔ ان افعال کو خوب یاد رکھو۔

فَتَحَ (یَفْتَحُ)

| استعمال | فعل | معنٰی |
|---|---|---|
| 105 | فَعَلَ (یَفْعَلُ) | کیا |
| 346 | جَعَلَ (یَجْعَلُ) | بنایا |
| 65 | بَعَثَ (یَبْعَثُ) | بھیجا، اٹھا کھڑا کیا |

| 40 | جَمَعَ (يَجْمَعُ) | جمع کیا |
|---|---|---|
| 35 | ذَهَبَ (يَذْهَبُ) | گیا |
| 28 | رَفَعَ (يَرْفَعُ) | بلند کیا، اٹھایا |
| 49 | سَحَرَ (يَسْحَرُ) | جادو کیا |
| 131 | صَلَحَ (يَصْلَحُ) | نیک ہوا |
| 27 | لَعَنَ (يَلْعَنُ) | لعنت کی |
| 42 | نَفَعَ (يَنْفَعُ) | فائدہ دیا |

ضَرَبَ (يَضْرِبُ)

| استعمال | فعل | معنیٰ |
|---|---|---|
| 58 | ضَرَبَ (يَضْرِبُ) | مارا، بیان کیا |
| 50 | حَمَلَ (يَحْمِلُ) | اٹھایا |
| 94 | صَبَرَ (يَصْبِرُ) | صبر کیا |
| 266 | ظَلَمَ (يَظْلِمُ) | ظلم کیا |
| 59 | عَرَفَ (يَعْرِفُ) | پہچانا |
| 49 | عَقَلَ (يَعْقِلُ) | سمجھا |
| 95 | غَفَرَ (يَغْفِرُ) | بخش دیا |
| 47 | قَدَرَ (يَقْدِرُ) | قادر ہوا |

| 76 | كَذَبَ (يَكْذِبُ) | جھوٹ بولا |
|---|---|---|
| 62 | كَسَبَ (يَكْسِبُ) | کمایا |
| 49 | مَلَكَ (يَمْلِكُ) | مالک ہوا |

نَصَرَ (يَنْصُرُ)

| استعمال | فعل | معنیٰ |
|---|---|---|
| 92 | نَصَرَ (يَنْصُرُ) | مدد کی |
| 49 | بَلَغَ (يَبْلُغُ) | پہنچا |
| 43 | تَرَكَ (يَتْرُكُ) | چھوڑا |
| 43 | حَشَرَ (يَحْشُرُ) | اکھٹا کیا، گھیرا |
| 80 | حَكَمَ (يَحْكُمُ) | فیصلہ کیا |
| 61 | خَرَجَ (يَخْرُجُ) | نکلا |
| 83 | خَلَدَ (يَخْلُدُ) | ہمیشہ رہا |
| 248 | خَلَقَ (يَخْلُقُ) | پیدا کیا |
| 78 | دَخَلَ (يَدْخُلُ) | داخل ہوا |
| 163 | ذَكَرَ (يَذْكُرُ) | یاد کیا |
| 122 | رَزَقَ (يَرْزُقُ) | رزق دیا |
| 49 | سَجَدَ (يَسْجُدُ) | سجدہ کیا |

| 29 | شَعَرَ (يَشْعُرُ) | شعور ہوا |
|---|---|---|
| 63 | شَكَرَ (يَشْكُرُ) | شکر کیا |
| 89 | صَدَقَ (يَصْدُقُ) | سچ کہا |
| 143 | عَبَدَ (يَعْبُدُ) | عبادت کی |
| 54 | فَسَقَ (يَفْسُقُ) | حکم توڑا |
| 93 | قَتَلَ (يَقْتُلُ) | جان سے مارا |
| 23 | قَعَدَ (يَقْعُدُ) | بیٹھا |
| 56 | كَتَبَ (يَكْتُبُ) | لکھا |
| 461 | كَفَرَ (يَكْفُرُ) | کفر کیا، ناشکری کی |
| 43 | مَكَرَ (يَمْكُرُ) | مکر کیا، چال چلا |
| 95 | نَظَرَ (يَنْظُرُ) | دیکھا |

سَمِعَ (يَسْمَعُ)

| استعمال | فعل | معنٰی |
|---|---|---|
| 100 | سَمِعَ (يَسْمَعُ) | سنا |
| 30 | حَزِنَ (يَحْزَنُ) | غمگیں ہوا |
| 46 | حَسِبَ (يَحْسَبُ) | گمان کیا |
| 27 | حَفِظَ (يَحْفَظُ) | حفاظت کی، |
| 51 | خَسِرَ (يَخْسَرُ) | نقصان اٹھایا |

| 148 | رَحِمَ (يَرْحَمُ) | رحم کیا |
|---|---|---|
| 66 | شَهِدَ (يَشْهَدُ) | گواہی دی |
| 518 | عَلِمَ (يَعْلَمُ) | جانا |
| 318 | عَمِلَ (يَعْمَلُ) | عمل کیا |
| 25 | كَرِهَ (يَكْرَهُ) | کراہت کیا |

# سبق نمبر۔18

## جملہ فعلیہ

1۔جو جملہ فعل سے شروع ہو اس کو جملہ فعلیہ کہتے ہیں۔

2۔جملہ فعلیہ میں فعل کے بعد فاعل (کام کرنے والا)،اس کے بعد ضرورت ہو تو مفعول (وہ جس پر کام ہو) آتا ہے۔فاعل کے آخر میں پیش آتا ہے اور مفعول کے آخر میں زبر آتا ہے، مثلاً:

قَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ (داود نے جالوت کو قتل کیا)(2 :251)۔اس مثال میں داودؑ فاعل ہیں اور جالوت مفعول ہے۔

اگر فاعل جمع مذکر سالم ہو تو واحد کے آخر میں " ُوْنَ " لایا جاتا ہے اور نیز اگر مفعول جمع مذکر سالم ہو تو واحد کے آخر میں "ِيْنَ" لایا جاتا ہے، مثلاً:

ضَرَبَ الْمُسْلِمُوْنَ الظّٰلِمِيْنَ (مسلموں نے ظالموں کو مارا)۔ اس مثال میں

الْمُسْلِمُوْنَ فاعل ہے اور الظّٰالِمِیْنَ مفعول ہے۔

نوٹ: فعل دو طرح کے ہوتے ہیں: ایک وہ جسے مفعول کی ضرورت نہیں ہوتی اس کو فعل لازم کہتے ہیں، مثلاً: ضَعُفَ الطَّالِبُ وَ الْمَطْلُوْبُ (مانگنے والا بھی کمزور رہا اور جس سے مانگا گیا وہ بھی کمزور رہے)(73: 22) صَبَرَ أُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ (رسولوں میں سے اولو العزم (رسولوں) نے صبر کیا۔)(35: 46) اور دوسرا وہ فعل جسے اپنی بات پورے طور پر واضح کرنے کے لئے فاعل کے ساتھ مفعول کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ اس کو فعل متعدی کہتے ہیں، مثلاً: صرف اتنا کہا جاتا کہ ضَرَبَ اللّٰهُ (اللہ نے بیان کیا)(29: 39)۔ تو بات پوری نہیں ہوتی۔ آپ پوچھ سکتے ہیں کہ اللہ نے کیا بیان کیا؟ بات پوری کرنے کے لئے ایک مفعول کی ضرورت ہے: ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا (اللہ نے ایک مثال بیان کی) (16:75)۔ ایک مفعول لانے کے بعد بات کسی حد تک واضح ہوئی۔

3۔ غور کریں اوپر کی مثالوں میں فاعل مرد ہی ہے۔ اگر فاعل عورت ہو تو فعل کے آخر میں "تْ" کی علامت لگاتے ہیں، مثلاً:

فَتَحَتْ تَسْمِيَةٌ بَابًا (تسمیہ نے ایک دروازہ کھولا)۔ اس مثال میں تسمیہ فاعل ہے اور باب مفعول ہے۔

نَصَرَتِ الْمُسْلِمَةُ الْمُسْلِمَةَ (مسلمہ نے مسلمہ کی مدد کی)۔ اس مثال میں ایک مسلمہ فاعل ہے اور دوسری مسلمہ مفعول ہے۔ عربی کا قاعدہ ہے کہ جب دو جزم

ایک ساتھ آئے تو پہلے والے جزم کو زیر بنا دیتے ہیں۔اس لئے فعل کے آخر کے ثْ کو ثِ کر دیا گیا ہے۔

اگر فاعل جمع مؤنث سالم ہو تو واحد کے آخر میں " َاتٌ " لایا جاتا ہے اور نیز اگر مفعول جمع مؤنث سالم ہو تو واحد کے آخر میں " َاتٍ " لایا جاتا ہے، مثلاً:

ضَرَبَتِ الْمُسْلِمَاتُ الظَّالِمَاتِ (مسلم عورتوں نے ظالم عورتوں کو مارا)

اس مثال میں الظَّالِمَاتِ مفعول ہے اس کے آخر میں زبر آنا چاہئے تھا لیکن زیر ہی آیا، یہ اس لئے کہ جمع مؤنث سالم کے آخر میں زیر والی حالت اور زبر والی حالت دونوں حالتوں میں زیر ہی آتا ہے۔اس کو خوب یاد رکھو۔

4۔اگر فاعل تثنیہ ہو خواہ مذکر ہو یا مؤنث تو واحد کے آخر میں " َانِ " لایا جاتا ہے اور اگر مفعول تثنیہ ہو تو واحد کے آخر میں " َيْنِ " لایا جاتا ہے، مثلاً:

ضَرَبَ الْمُسْلِمَانِ الظَّالِمَيْنِ وَ ضَرَبَتِ الْمُسْلِمَتَانِ الظَّالِمَتَيْنِ (دو مسلم مردوں نے دو ظالم مردوں کو مارا اور دو مسلم عورتوں نے دو ظالم عورتوں کو مارا) اس مثال میں الْمُسْلِمَانِ اور الْمُسْلِمَتَانِ فاعل ہیں اور الظَّالِمَيْنِ اور الظَّالِمَتَيْنِ مفعول ہیں۔

5۔اب ہم فعل مضارع سے شروع ہونے والے جملہ فعلیہ کی چند مثالیں دیکھتے ہیں:

يَفْتَحُ زَيْدٌ بَابًا (زید دروازہ کھولتا ہے یا کھولے گا) اس مثال میں زَيْدٌ فاعل ہے اور

بَابًا مفعول ہے۔

يَنْصُرُ بَكْرٌ وَ مُجَاهِدٌ زَيْدًا (بکر اور مجاہد زید کی مدد کرتے ہیں یا کریں گے) اس مثال میں بکر اور مجاہد فاعل ہیں اور زید مفعول ہے۔

يَضْرِبُ الْمُسْلِمَانِ الْمُنَافِقَيْنِ (دو مسلم مرد دو منافقوں کو مارتے ہیں یا ماریں گے)

يَضْرِبُ الْمُسْلِمُوْنَ الظَّالِمِيْنَ (مسلم مرد ظالموں کو مارتے ہیں یا ماریں گے)

اس مثال میں الْمُسْلِمُوْنَ فاعل ہے اور الظَّالِمِيْنَ مفعول ہے۔

مندرجہ بالا مضارع کی مثالوں میں فاعل مرد ہیں۔ اگر فاعل عورت ہو تو مضارع کے شروع کا "يَ" کو "تَ" سے بدل دیتے ہیں، جیسے:

تَفْتَحُ تَسْمِيَةٌ بَابًا (تسمیہ دروازہ کھولتی ہے یا کھولے گی)

تَنْصُرُ الْمُسْلِمَةُ الْمُسْلِمَةَ (مسلم لڑکی مسلم لڑکی کی مدد کرتی ہے یا کریگی)

تَنْصُرُ الْمُسْلِمَتَانِ الْمُسْلِمَتَيْنِ (دو مسلم عورتیں دو مسلم عورتوں کی مدد کرتی ہیں یا کریں گی)

تَضْرِبُ الْمُسْلِمَاتُ الظَّالِمَاتِ (مسلم عورتیں ظالم عورتوں کو مارتی ہیں یا ماریں گی)

6۔ جملہ فعلیہ میں فاعل مذکور نہ ہو تو ضَرَبَ کا معنٰی "اس (مرد) نے مارا" اور ضَرَبَتْ کا معنٰی "اس (عورت) نے مارا" ہوتا ہے۔ نیز يَضْرِبُ کا معنٰی "وہ مارتا ہے یا ماریگا" اور تَضْرِبُ کا معنٰی "وہ مارتی ہے یا ماریگی" ہوتا ہے:

ضَرَبَ الظَّالِمِيْنَ (اس (مرد) نے ظالموں کو مارا)

ضَرَبَتِ الظَّالِمَاتِ (اس(عورت)نے ظالم عورتوں کو مارا)

يَضْرِبُ الظَّالِمِيْنَ (وہ ظالموں کو مارتا ہے یا ماریگا)

تَضْرِبُ الظَّالِمَاتِ (وہ ظالم عورتوں کو مارتی ہے یا ماریگی)

7۔ یہاں ضمیر کو مفعول کی حیثیت سے لے آئیں تو ضمیر متصل کو فعل کے آخر میں لے آتے ہیں:

ضَرَبَهُمْ (اس(مرد)نے ان(مردوں)کو مارا)

ضَرَبَتْهُنَّ (اس(عورت)نے ان(عورتوں) کو مارا)

يَضْرِبُهُمْ (وہ(مرد) ان(مردوں)کو مارتا ہے یا مارے گا)

تَضْرِبُهُنَّ (وہ(عورت)ان(عورتوں) کو مارتی ہے یا مارے گی)

8۔ اسم ضمیر "ی" فعل کے آخر میں لگ کر مفعول بن کر آئے تو فعل اور "ی" کے درمیان "نِ" لاتے ہیں: ضَرَبَ + ی = ضَرَبَنِيْ (اس نے مجھے مارا)، يَضْرِبُ + ی = يَضْرِبُنِيْ (وہ مجھے مارتا ہے)

9۔ مفعول ضمیر ہو اور فاعل ظاہر ہو تو فاعل مفعول کے بعد آتا ہے:

ضَرَبَهُمُ الْمُسْلِمُوْنَ (مسلم مردوں نے ان(مردوں)کو مارا)

ضَرَبَتْهُنَّ الْمُسْلِمَاتُ (مسلم عورتوں نے ان(عورتوں) کو مارا)

يَضْرِبُهُمُ الْمُسْلِمُوْنَ (مسلم مردان(مردوں)کو مارتے ہیں یا ماریں گے)

تَضْرِبُهُنَّ الْمُسْلِمَاتُ (مسلم عورتیں ان(عورتوں) کو مارتی ہیں یا مارینگی)

### قرآن کریم سے جملہ فعلیہ کی مثالیں:

فَعَلَ السُّفَهَآءُ (155: 7)، فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ (173: 7)، خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَ النُّوْرَ (6:1)، جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَآءً وَّ الْقَمَرَ نُوْرًا (10:5)، جَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا وَّ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ حُسْبَانًا (6:96)، جَعَلَ الْاَرْضَ قَرَارًا (27:61)، جَعَلَ فِتْنَةَ النَّاسِ كَعَذَابِ اللّٰهِ (10: 29)، ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ (24: 14)، ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوْكًا (75: 16)، ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ (76: 16)، ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً (112: 16)، ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلًا (29: 39)، عَمِلَ صَالِحًا (60: 19)، عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ (75: 20)، عَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا (25:70)، وَ لَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (8:8)، وَ لَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ (32: 9)، وَ لَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ (33: 9)، حَفِظَ اللّٰهُ (4:34)، خَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ (85: 40)، خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ (101: 6)، خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ (4: 16)، خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا (54: 25)، خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (44: 29)، وَ لَمَّا ضُرِبَ ابْنُ مَرْيَمَ مَثَلًا (43:57)، شَهِدَ اللّٰهُ (3:18)

يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ (5:109)، يَجْمَعُ بَيْنَنَا رَبُّنَا ثُمَّ يَفْتَحُ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ ؕ وَ هُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ (34:26)، وَ يَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ (30:4)

مشق: مندرجہ بالا آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

# سبق۔19

## فعل مجہول

پچھلے سبق کی مثالوں میں غور کریں تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ فعل یہ بتاتا ہے کہ فاعل نے کیا کیا۔اس طرح کہ فعل کو فعل معروف کہتے ہیں۔ لیکن فعل مجہول یہ بتاتا ہے کہ مفعول کے ساتھ کیا کیا گیا۔ فعل مجہول میں فاعل کا ذکر ہوتا ہی نہیں۔ فعل مجہول، فعل معروف سے ہی بنایا جاتا ہے۔ فعل ماضی معروف کے شروع کے حرف (فاء کلمہ) پر پیش اور بیچ والے حرف (عین کلمہ) پر زیر لگا کر فعل ماضی مجہول بنالیا جاتا ہے، جیسے:

فَتَحَ(کھولا) سے فُتِحَ (کھولا گیا)، نَصَرَ(مدد کی) سے نُصِرَ (مدد کی گئی)، ضَرَبَ (مارا، بیان کیا) سے ضُرِبَ (مارا گیا)، حَسِبَ(گمان کیا) سے حُسِبَ (گمان کیا گیا)۔

فعل مجہول کے ساتھ فاعل نہیں آتا، صرف مفعول ہی آتا ہے، لیکن یہاں مفعول پر زبر نہیں، پیش آتا ہے اور اس کو مفعول نہیں نائب الفاعل کہتے ہیں:

فُتِحَ الْبَابُ (دروازہ کھولا گیا)

نُصِرَ زَيْدٌ (زید کی مدد کی گئی)

ضُرِبَ الظَّالِمُوْنَ (ظالموں کو مارا گیا)

نُصِرَتِ الْمُسْلِمَةُ (مسلم لڑکی کی مدد کی گئی)

نُصِرَتِ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد کی گئی)

ضُرِبَتِ الظَّالِمَاتُ (ظالم عورتوں کو مارا گیا)

## قرآن کریم سے مثالیں:

جُمِعَ الشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ (9: 75)، خُلِقَ الْإِنْسَانُ ضَعِيفًا (28: 4)، قُتِلَ الْخَرّٰصُوْنَ (10: 51)، فُتِحَتِ السَّمَآءُ (19: 78)، ضُرِبَ مَثَلٌ (73: 22)، وُضِعَ الْكِتٰبُ (49:18)، ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ (118:6)، ذُكِرَ اللّٰهُ (2:8)، كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ (183:2)، كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ (216:2)

## فعل مضارع مجہول بنانے کا قاعدہ:

فعل مضارع معروف کے شروع کے حرف پر پیش اور آخر سے دوسرے حرف (عین کلمہ) پر زبر لگا کر فعل مضارع مجہول بنایا جاتا ہے، جیسے:

يَفْتَحُ (کھولتا ہے یا کھولے گا) سے يُفْتَحُ (کھولا جاتا ہے یا کھولا جائے گا)

يَنْصُرُ (مدد کرتا ہے یا کریگا) سے يُنْصَرُ (مدد کی جاتی ہے یا مدد کی جائیگی)

يَضْرِبُ (مارتا ہے یا ماریگا) سے يُضْرَبُ (مارا جاتا ہے یا مارا جائے گا)

يَحْسِبُ (گمان کرتا ہے یا کریگا) سے يُحْسَبُ (گمان کیا جاتا ہے یا کیا جائیگا)

جملے: يُفْتَحُ الْبَابُ (دروازہ کھولا جاتا ہے یا کھولا جائے گا)

يُنْصَرُ الْمُسْلِمَانِ (دو مسلم مردوں کی مدد کی جاتی ہے یا مدد کی جائیگی)

يُضْرَبُ الظَّالِمُوْنَ (ظالموں کو مارا جاتا ہے یا مارا جائے گا)

تُنْصَرُ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد کی جاتی ہے یا مدد کی جائیگی)

تُضْرَبُ الظَّالِمَاتُ (ظالم عورتوں کو مارا جاتا ہے یا مارا جائے گا)

یاد رہے فعل مجہول فعل متعدی سے بنتا ہے، کیوں کہ مفعول ہی کو نائب الفاعل بننا ہوتا ہے، جیسا کہ مندرجہ بالٰی مثالوں سے ثابت ہے۔ فعل لازم سے فعل مجہول نہیں بنتے، مثلاً: ضَعُفَ زَيْدٌ (زید کمزور ہوا)، صَبَرَ زَيْدٌ (زید نے صبر کیا)، كَرُمَ زَيْدٌ (زید بزرگ ہوا)۔ یہ فعل لازم ہیں۔ ان سے مجہول نہیں بنتا

وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ (2:48)

مشق: مندرجہ بالٰی آیات کا اردو میں ترجمہ کریں۔

## سبق۔20

## فعل کے ساتھ استعمال ہونے والے چند حروف

1۔قَدْ اور لَقَدْ (ہے، ہیں): یہ دونوں حروف فعل ماضی (معروف ہو یا مجہول) کے شروع میں آتے ہیں اور ان کے کام کو یقینی بناتے ہیں:

قَدْ فَتَحَ زَيْدٌ بَابًا (زید نے دروازہ کھولا ہے)

قَدْ دَخَلَ الْمُسْلِمُوْنَ الْبَيْتَ (مسلم حضرات گھر میں داخل ہوئے ہیں)

قَدْ نُصِرَتِ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد کی گئی ہے)

قَدْ ضُرِبَتِ الظَّالِمَاتُ (ظالم عورتوں کو مارا گیا ہے)

مضارع (معروف ہو یا مجہول) میں زمانہ حال اور زمانہ مستقبل دونوں پائے جاتے ہیں، لیکن اگر مضارع کے شروع میں قَدْ یا لَقَدْ لائیں تو مضارع زمانہ حال کے ساتھ خاص ہو جاتا ہے:

قَدْ يَفْتَحُ زَيْدٌ بَابًا (زید دروازہ کھولتا ہے)

لَقَدْ يَدْخُلُ الْمُسْلِمُوْنَ الْبَيْتَ (مسلم مرد گھر میں داخل ہوتے ہیں)

قَدْ تُنْصَرُ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد کی جاتی ہے)

لَقَدْ تُضْرَبُ الظَّالِمَاتُ (ظالم عورتوں کو مارا جاتا ہے)

نیز سَ یا سَوْفَ لگانے سے مضارع زمانہ مستقبل کے ساتھ معنیٰ خاص ہو جاتا ہے:

سَيَفْتَحُ زَيْدٌ بَابًا (زید دروازہ کھولے گا)

سَوْفَ يَدْخُلُ الْمُسْلِمُوْنَ الْبَيْتَ (مسلم لوگ گھر میں داخل ہو جائیں گے)

سَوْفَ تُنْصَرُ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد کی جائے گی)

سَتُضْرَبُ الظَّالِمَاتُ (ظالم عورتوں کو مارا جائے گا)

## قرآن کریم سے مثالیں:

قَدْ خَسِرَ (6:31)، قَدْ وَقَعَ (7:71)، قَدْ عَلِمَ كُلُّ أُنَاسٍ (7:160)، قَدْ سَلَفَ (8:38)، قَدْ اَخَذَ (12:80)، قَدْ مَكَرَ (13:42)، قَدْ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ (20:75)، قَدْ سَبَقَ (20:99)، كُلٌّ قَدْ عَلِمَ (24:41)، قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ (24:63)، قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الْمُعَوِّقِيْنَ (اللہ نے جانلیا ہے رکاوٹ ڈالنے والوں کو) (33 :18)، اِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَكَمَ بَيْنَ الْعِبَادِ (40:48)، قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ (58:1)، قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا (65 :3)، لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ (3:181)، وَ لَقَدْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ (5:12)

2۔ لَيْتَمَا (کاش کہ)، لَمَّا (جب): یہ حروف فعل ماضی (معروف ہو یا مجہول) کے شروع میں آتے ہیں اور اس کے معنٰی یوں ہو جاتے ہیں:

لَيْتَمَا فَتَحَ زَيْدٌ بَابًا (کاش کہ زید دروازہ کھولتا)

لَيْتَمَا دَخَلَ الْمُسْلِمُوْنَ الْبَيْتَ (کاش کہ مسلم مرد گھر میں داخل ہوتے)

لَيْتَمَا نُصِرَتِ الْمُسْلِمَتَانِ (کاش کہ دو مسلم عورتوں کی مدد کی جاتی)

لَيْتَمَا ضُرِبَتِ الظَّالِمَاتُ (کاش کہ ظالم عورتوں کو مارا جاتا)

3۔لَوْ (اگر)،لَوْلَا (اگر نہ ہوتا/کرتا)،لَوْمَا (اگر نہ ہوتا/کرتا): ان حروف کے بعد دو جملے آتے ہیں (شرط اور جزاء)۔ جزاء کے شروع میں لَ آتا ہے۔ یہ حروف فعل ماضی (معروف ہو یا مجہول) کے شروع میں آتے ہیں اور اس کے معنٰی یوں ہو جاتے ہیں: وَ لَوْ لَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ (اور اگر تیرے رب کی طرف سے ایک بات پہلے ہی نہ ہوئی ہوتی تو ان کے درمیان فیصلہ کیا جا چکا ہوتا) (41:45)، وَ لَوْلَا دَفْعُ اللهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَ لٰكِنَّ اللهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ (اور اگر اللہ نے لوگوں میں سے بعض کو بعض سے دفع نہ کیا ہوتا تو زمین فساد سے بھر جاتی، لیکن اللہ سب جہانوں پر فضل کرنے والا ہے۔)(2:251)

4۔وَلَوْ (اگرچہ کہ): یہ جملہ کے آخر میں آتا ہے اور اس کے بعد فعل ماضی آتا ہے: وَ لَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ(8:8)، وَ لَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ(9:32)، وَ لَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ(9:33)

5۔ اَمَّا (مگر رہی بات) کے جوابی جملہ (جزاء) میں فَ کا داخل کرنا ضروری ہے: وَ اَمَّا الْاٰخَرُ فَيُصْلَبُ (رہی بات دوسرے کی تو وہ سولی پر چڑھا دیا جائے گا۔)(41: 12)، فَاَمَّا الزَّبَدُ فَيَذْهَبُ جُفَآءً ۚ وَ اَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ فَيَمْكُثُ فِي الْاَرْضِ(17: 13)، اَمَّا السَّفِيْنَةُ فَكَانَتْ لِمَسٰكِيْنَ (18:79)، وَ اَمَّا الْغُلٰمُ فَكَانَ اَبَوٰهُ

مُؤْمِنَيْنِ (18:80)، وَ اَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ فِي الْمَدِيْنَةِ (81: 18)

6۔ اِذَا (جب) ماضی کو مضارع کے معنیٰ میں کر دیتا ہے:

وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ (اور جب میرے بندے میرے تعلق سے پوچھیں تو (بتادینا کہ) بے شک میں قریب ہوں) (2:186)، كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۖ اِۨلْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَ الْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ (2:180)

7۔ اِذْ (یاد کرو جب، جبکہ): وَ اِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ (اور یاد کرو جب اللہ نے نبیوں سے عہد لیا) (81: 3)، لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ (اللہ نے مومنین پر احسان کیا جبکہ اس نے بھیجا ان میں ایک رسول انہی میں سے) (164: 3)، اِذْ هُمْ عَلَيْهَا قُعُوْدٌ (85:6)

8۔ اِذًا (تب): اس کے استعمال کا کوئی خاص طریقہ نہیں۔

9۔ مَا اور لَا: یہ دونوں حروف فعل ماضی اور فعل مضارع (معروف ہو یا مجہول) کے شروع میں آتے ہیں اور ان کے کام کی نفی کرتے ہیں:

مَا فَتَحَ زَيْدٌ بَابًا (زید نے دروازہ نہیں کھولا)

مَا دَخَلَ الْمُسْلِمُوْنَ الْبَيْتَ (مسلم مرد گھر میں داخل نہیں ہوئے)

مَا نُصِرَتِ الْمُسْلِمَتَانِ (دو مسلم عورتوں کی مدد نہیں کی گئی)

